# TATE'S

# EXERCISES ON MECHANICS,

TRANSLATED BY

MUNNOO LALL AND BEHARI LALL,

*Native Masters, Thomason College,*

ROORKEE.

---

# اِستعمال جرثقيل

تصنيفات طامس تيت صاحب کي سے

منو لعل اور بہاري لعل

نيٹو ماسٹر طامسن کالج روڑکي نے اُردو ميں ترجمہ کيا

چہاپہ خانہ مدرسہ روڑکی ميں چہاپا گيا

سنہ ۱۸۵۹ ع

Price 8 annas. قيمت ۸ ر

# سوالات جرِ ثقیل



## تمہید اور جر کرنے کا کام کے

۱ ایک گھوڑے یا کسی حیوان کو اس وقت کام کرتے ہوئے کہتے ہیں جبکہ وہ بوجھ
لیکر چلتا ہے یا جبکہ وہ کسی قسم کی کل کو حرکت دیتا ہے ایک دخانی کل کو اوس
وقت کام کرتے ہوئے کہتے ہیں جبکہ وہ پانی اوٹھاتی ہے یا گاڑی کو آہنی سڑک پر
چلاتی ہے یا کسی اور طرح کی محنت جو کہ حیوانوں سے ہوتی ہے کرتی ہے ایک آدمی
اپنے ذہن سے اور بدن سے بھی کام کرسکتا ہے لیکن جبکہ وہ ذہن سے کام کرتا ہے
تو وہ کام بشریت کا کرتا ہے اور جبکہ وہ صرف اپنے بدن ہی سے کام کرتا ہے
تو وہ کام کرتا ہے جو کہ جرِ ثقیل سے تعلق رکھتا ہے یا وہ کام کرتا ہے جو کہ بخوبی
ایک دخانی کل یا اور کسی قسم کی محنت سے ہوسکتا ہے اس رسالہ میں صرف اسی
پچھلے ہی کام کا خیال کیا جاویگا

واضح ہو کہ جب کوئی کام متعلق جرِ ثقیل کے ہوتا ہے تو ایک قوت یا مزاحمت کو
اوس فاصلے میں ہٹاتی ہے جسمیں کہ وہ زور یا مزاحمت ہوتی ہے مثلا جبکہ ایک
بڑھی آرہ سے ایک لکڑی کو چیرتا ہے تو وہ آرہ میں ایک زور لگاتا ہے اور بار

سبب سے اوس لکڑ میں ایک مزاحمت برعکس حرکت آرہ کے پیدا ہوتی ہے اب اگر
کوئی زور آرہ پر لگایا جاوے اور وہ نہ سرکے تو صاف ظاہر ہے کہ اوس سے کچھ کام
نہوگا اور اگر خلاف اسکے آرہ بدون کسی زور کے سرکے تب بھی کچھ کام نہوگا
جبکہ ایک آدمی ایک وزن سیڑہی پر لیجاتا ہے تو ہم کہتے ہیں کہ وہ کچھ کام کرتا ہے اور
جبکہ وہ اوسپر صرف بوجھ لئے کھڑا ہے تو اب باوجودیکہ وہ بوجھ لئے کھڑا ہے
تب بھی وہ کچھ کام نہیں کرتا ہے اسی لئے واسطے کام کرنے کے صرف زور نہیں
چاہیئے بلکہ وہ زور کسی فاصلہ میں کچھ مسافت بھی طے کرے نسبت مقدار کام
کرنے کسی دو مزدوروں یا کلونکی بہت آسانی سے دریافت ہوسکتی ہے مثلاً
اگر دو آدمی ایک ہی بوجھ کو ایک ہی بلندی پر لیجاویں تو کام اونکا مساوی
ہوگا اور اگر ایک اونمیں سے نصف وزن چوگنی بلندی پر لیجاوے تو اوسکا
کام دوچند سے دگنا ہوگا لیکن ہمکو بہت ضرور ہے کہ کوئی اس سے بہتر ترکیب
تجویز کرنے کام کے بہ نسبت اصلاب کی کہ اوپر مذکور ہوا ہے دریافت کریں
چونکہ ہم ایک فاصلہ کو تعداد پیمانہ لنبائی سے جو اوس فاصلہ میں ہوتی ہے ناپتے
ہیں مثلاً تعداد ایک فیٹ یا ایک گز کی جو کہ اوس فاصلے معینہ میں ہوتی ہے
چونکہ ہم وزن کسی چیز کو تعداد پیمانہ وزن سے جیسے کہ پونڈ یا ہنڈرڈ ویٹ وغیرہ
جو کہ کسی وزن معین میں ہوتے ہیں ناپتے ہیں اسلئے اسطور کا پیمانہ واسطے
ناپنے کام یا محنت کے مقرر کرنا چاہیئے کہ جس سے مقدار اوسکی بخوبی معلوم ہوجاوے
کیونکہ پیمانہ واسطے ناپنے کے اوسی قسم کا ہوتا ہے جس قسم کو کہ ناپنا چاہتے ہیں اسلئے

واسطے ناپنے لنبائی کے پیمانہ لنبائی کا ہے اور واسطے ناپنے سطح کے پیمانہ سطح کا
اور اسیطور پر پیمانہ وزن کا واسطے ناپنے وزنکے اور علی ہذا القیاس اسیلئے واسطے
ناپنے کام کے پیمانہ کام کا مقرر کرنا چاہیئے

## بیان پیمانہ کام کا

۴ پیمانہ کام کا انگلستان میں وہ محنت ہے جو کہ واسطے اوٹھانے ایک پونڈ وزن کے
ایک فیٹ میں درکار ہے مثلاً اگر ایک آدمی ایک پونڈ وزن ہاتھہ میں لیکر ایک فیٹ
اوٹھاوے تو وہ ایک پیمانہ کام کا کرتا ہے اور اگر وہ اوسی وزن کو ۲ فیٹ
اوٹھاوے تو وہ ۲ پیمانے اور اگر ۳ فیٹ اوٹھاوے تو ۳ پیمانے کام کے کرتا ہے
اور علی ہذا القیاس اب اگر چار پونڈ وزن ہاتھہ میں لیکر ۵ فیٹ اوٹھاوے
تو وہ ۲۰ پیمانے کام کے کرتا ہے کیونکہ ہر وقت اوٹھانے ایک پونڈ وزن کے ۵ فیٹ
کی بلندی تک ۵ پیمانے کام کے کرتا ہے سو واسطے اوٹھانے چار پونڈ کے وزنکے
اوسی بلندی تک وہ چوگنا ۵ پیمانونکا کریگا یعنی ۲۰ پیمانے کام کے کریگا اسواسطے
یہہ نتیجہ نکلتا ہے کہ واسطے حاصل کرنے کام کے جو کہ ہر وقت اوٹھانے کسی جسم کے
ہوتا ہے ہمکو لازم ہے کہ وزن جسم مذکور کے پونڈونمیں لاکر اور فاصلے
جسمیں وہ وزن اوٹھایا گیا ہے فیٹ بناکر ان پونڈون اور فیٹونکو باہم ضرب
دیں تا کہ تعداد پیمانون اوس کام کی حاصل ہو
چونکہ مزاحمت اور زور خواہ کسی قسم کا ہو پونڈونمیں بیان ہو سکتا ہے اسواسطے

وہ پیمانہ جو کہ یہاں مقرر کیا گیا ہر قسم کے کام پر جاری ہو سکتا ہے یہ آگے معلوم ہوگا کہ ایک پیمانہ کام کا جب ہوتا ہے کہ ایک پونڈ زور ایک فیٹ کے فاصلے میں لگے خواہ وہ فاصلہ کسی سمت میں ہو

## سوال

(۱) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا پیمانوں کام کا جو کہ واسطے اوٹھانے ۶۰ پونڈ وزن کے ۲۲ فیٹ کی بلندی تک خرچ ہوتے ہیں

ظاہر ہے کہ پیمانے کام کے واسطے اوٹھانے ایک پونڈ کے ۲۲ فیٹ کی بلندی تک = ۲۲ فیٹ × ۱ پونڈ = ۲۲ پیمانے

∴ ۶۰ پونڈ 〃 〃 = ۶۰ × ۲۲ = ۱۳۲۰ پیمانے

(۲) وزن ڈرمس* ایک مچھلی یعنی لٹھے گاڑنے کی کل کا ۷ ہنڈرڈ ویٹ ہے اور ۳۲ فیٹ کی بلندی سے گرتا ہے تو بتاؤ کہ اوسکے اوٹھانے میں کتنا کام ہوتا ہے

وزن ڈرمس کا پونڈوں میں = ۷ × ۱۱۲ = ۷۸۴ پونڈ کے

چونکہ پیمانے کام کے اوٹھانے ایک پونڈ میں ۳۲ فیٹ کی بلندی تک = ۳۲

∴ ۷۸۴ 〃 〃 = ۷۸۴ × ۳۲

= ۲۵۰۸۸ پیمانوں کے

(۳) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا پیمانوں کام کا مانند پہلی مثال کے جبکہ بلندی ۱۹ فیٹ ہے اور وزن ڈرمس کا ۱۳ ہنڈرڈ ویٹ ہے

---

* یعنی کو بہ عوام اوسکو ڈرمٹ کہتے ہیں

وزن ڈرمس کا پونڈوں میں = ۱۴ × ۱۱۲ = ۱۵۶۸ پونڈوں کے

چونکہ پیمانے کام کے اوٹھانے ایک پونڈ میں ۱۹ فیٹ کی بلندی تک = ۱۹ × ۱ = ۱۹

∴ " ۱۵۶۸ " = ۱۹ × ۱۵۶۸ = ۲۹۷۹۲ پونڈ

(۴) کتنے پیمانے کام کے واسطے اوٹھانے چار ہنڈرڈ ویٹ پتھر کے کوئلے کے ایک کان سے جسکی گہرائی ۷۰ فیدم ہے چاہییں

وزن کوئلے کا پونڈوں میں = ۴ × ۱۱۲ = ۴۴۸

اور گہرائی کانکی فٹوں میں = ۷۰ × ۶ = ۴۲۰

اسواسطے پیمانے کام کے = ۴۴۸ × ۴۲۰ = ۱۸۸۱۶۰

(۵) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا پیمانوں کام کا مانند پہلی مثال کی جبکہ وزن ۳ ہنڈرڈ ویٹ ہو اور گہرائی کانکی ۲۵ فیدم ہے

جواب ۵۰۴۰۰

(۶) اگر وزن ایک آدمی کا ۱۴۰ پونڈ ہو اور وہ بلندی پر ۵۰ فیٹ چڑھے تو بتلاؤ کہ وہ کتنے پیمانے کام کے کرتا ہے

چونکہ پیمانے کام کے اوٹھانے ایک پونڈ وزن کا ۵۰ فیٹ کی بلندی تک = ۵۰ × ۱ = ۵۰

" ۱۴۰ " = ۱۴۰ × ۵۰ = ۷۰۰۰

فائدہ اگر ایک آدمی ٹوکرے میں بیٹھکر بذریعہ ایک وزن ہموزن اپنے کے ایک جگہ سے اوپر نے توظاہر ہے کہ وہ اوسوقت اوس وزن پر وہی کام کرتا ہے جو اوسنے چڑھتے وقت کیا تھا

(۷) کتنے پیمانے کام کے واسطے کھینچنے پانی ۳۰۰۰ مکعب فیٹ کے ایک کان سے جو کہ ۱۶۰ فیدم گہری ہے چاہییں

وزن مکعب فیٹ پانی کا = ۶۲٫۵ پونڈ کے

∴ وزن کل پانی کا = ۶۲٫۵ × ۳۰۰۰ = ۱۸۷۵۰۰ پونڈ

اور گہرائی کان کی فیٹوں میں = ۶ × ۱۶۰ = ۹۶۰

پیمانہ کام کے اوٹھانا ایک پونڈ میں ۹۶۰ فیٹ کی بلندی تک = ۹۶۰ × ۱ = ۹۶۰

" ۱۸۷۵۰۰ " = ۱۸۷۵۰۰ × ۹۶۰ = ۱۸۰۰۰۰۰۰۰

(۸) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا کام کا مانند پچھلی مثال کے جبکہ پانی ۲۵۰ مکعب فیٹ اور گہرائی کان کی ۲۲۵ فیدم ہے . جواب ۳۳۷۵۰۰۰

(۹) ایک گھوڑا ۱۰۴ پونڈ ایک کوئے میں سے بوسیلہ ایک رسی کے جو کہ ایک چرخی پر گذرتی ہے کھینچتا ہے برفتار ۲٫۵ میل فی گھنٹہ کے تو بتلاؤ کہ وہ کتنے پیمانے کام کے فی منٹ کریگا

رفتار فی گھنٹہ گھوڑے کی فٹوں میں = ۲٫۵ × ۵۲۸۰ = ۱۳۲۰۰

∴ رفتار فی منٹ اوسکی = $\frac{۱۳۲۰۰}{۶۰}$ = ۲۲۰ فیٹ

اور وزن = ۱۰۴ پونڈ کے ہے

پیمانہ کام کے اوٹھانا ایک پونڈ میں ۲۲۰ فیٹ کی بلندی تک = ۲۲۰ × ۱ = ۲۲۰

" ۱۰۴ " = ۱۰۴ × ۲۲۰ = ۲۲۸۸۰

(۱۰) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا کام کا مانند پچھلی مثال کے جبکہ وزن = ۱۳۰

پونڈ کے ہوا اور رفتار فی گھنٹہ ۳ میل ہے     جواب ۳۴۳۴۰

۳ جبکہ ہمکو کوئی بڑا فاصلہ ناپنا ہوتا ہے تو ہم ایک بڑا پیمانہ بنسبت فیٹ یا گز کے لیتے ہیں اور اسیطور پر جبکہ کوئی کام بہت بڑا ہو تو واسطے ناپنے کام کے بھی ایک بڑا پیمانہ مقرر کرنا چاہیئے واٹ صاحب نے تخمینہ کیا تہا کہ ایک گھوڑا ۳۳۰۰۰ پیمانہ کام کے فی منٹ کر سکتا ہے سو واسطے اس اتنے کام کو ایک گھوڑے کی طاقت کہتے ہیں اس سے تعبیر کرنا کام کا واسطے ایک معین وقت کے گھوڑے کی طاقت میں آسان ہوگا

## سوالات

(۱) کتنے گھوڑوں کی طاقت واسطے اوٹہانے ایک ہنڈرڈ ویٹ پتھر کے کوئلے کے فی منٹ ایک کان سے جسکی گہرائی ۲۰۰ فیدم ہے چاہیئے

وزن کوئلہ کا پونڈوں میں = ۱۱۲ × ۱ = ۱۱۲ پونڈ

گہرائی کان کی فیٹوں میں = ۲۰۰ × ۶ = ۱۲۰۰

چونکہ ۱۱۲ پونڈ کوئلہ کے ہر منٹ اوٹھتے ہیں اسلئے کام فی منٹ = ۱۱۲ × ۱۲۰۰ = ۱۳۴۴۰۰

اب جو کہ ایک گھوڑا ۳۳۰۰۰ پیمانہ کام کے اوسیوقت میں کرتا ہے اس سے ظاہر ہے کہ جتنی دفعہ ہم ۳۳۰۰۰ کو ۱۳۴۴۰۰ میں سے لے سکینگے اوتنی ہی گھوڑوں کی طاقت اوس کام میں صرف ہوگی یعنی کام گھوڑوں کی طاقت میں $= \frac{۱۳۴۴۰۰}{۳۳۰۰۰} = ۴٫۰۷$ = جواب

(۲) چاہیئے ہیں دریافت کرنا طاقت گھوڑوں کا مانند پچھلی مثال کے جبکہ وزن پانچ ہنڈرڈ ویٹ ہے اور گہرائی کان کی ۱۶۰ فیدم ہے     جواب ۱۶٫۲۴

(۳) کتنے گہوڑونکی طاقت چاہیئے واسطے اوٹہانے ۲۰۰۰ مکعب فٹ پانی کے ایک کان سے جسکی گہرائی ۱۸۰ فیدم ہے

وزن پانی کا پونڈونمین = ۲۰۰۰ × ۶۲٫۵

گہرائی کانکی فٹونمین = ۶ × ۱۸۰

∴ کام فی منٹ = $\frac{۶ × ۱۸۰ × ۲۰۰۰ × ۶۲٫۵}{۶۰}$

اور یہی کام گہوڑونکی طاقتمین = $\frac{۶ × ۱۸۰ × ۲۰۰۰ × ۶۲٫۵}{۳۳۰۰۰ × ۶۰}$ = ۶۸٫۱ = جواب

(۴) چاہیئے ہمین دریافت کرنا کام کا گہوڑونکی طاقت مین مانند پہلی مثال کے جبکہ تعداد مکعب فٹونکی = ۵۰۰۰ ہے اور گہرائی کانکی ۸۶ فیدم ہے ۔ جواب ۴۰٫۷

(۵) ایک کل دو گہوڑونسے چلتی ہے تو بذریعہ اوسکے کسقدر وزن پتہر کے کوئلہ کا فی گہنٹہ ایک کان سے جسکی گہرائی ۵۰ فیدم ہے اوٹہایا جاویگا

کام گہوڑونکا فی گہنٹہ = ۶۰ × ۲ × ۳۳۰۰۰ = ۳۹۶۰۰۰۰

گہرائی کانکی فٹونمین = ۶ × ۵۰ = ۳۰۰

پیمانہ کام کے اوٹہانے ایک پونڈ مین ۳۰۰ فیٹ تک = پونڈ ۱ × فیٹ ۳۰۰ = پیمانہ ۳۰۰

چونکہ اب ۳۰۰ پیمانہ کام سے ۱ پونڈ حاصل ہوتا ہے تو ۳۹۶۰۰۰۰ پیمانونسے کتنے پونڈ حاصل ہونگے اسواسطے بموجب اربعہ متناسبہ کے تعداد پونڈون کی فی گہنٹہ =

$\frac{۳۹۶۰۰۰۰}{۳۰۰}$ = ۱۳۲۰۰ پونڈ ∴ جواب = ۵٫۹ ٹن کے

(۶) چاہیئے ہمین ہم دریافت کرنا اوسیکا مانند پہلی مثال کے جبکہ کل ۴ گہوڑون سے چلتی ہے اور گہرائی کانکی ۴۰ فیدم ہے ۔ جواب ۱۱٫۰۴ ٹن

(۷) کتنے وقت مین ایک کل جو کہ ۸ گہوڑونکا کام کر سکتی ہے ایک ٹن وزن کسی شے کو ۱۷۰ فیدم کی گہرائی سے اوٹہا دیگی

کام کل کا فی منٹ = ۳۳۰۰۰ × ۸ = ۲۶۴۰۰۰

وزن ٹن کا پونڈونمین = ۲۸ × ۸۰ = ۲۲۴۰

گہرائی کا نکی فٹونمین = ۶ × ۱۷۰ = ۱۰۲۰

کام اوٹہانے ایک پونڈ مین ۱۰۲۰ بلندی پر = ۱ × ۱۰۲۰ = ۱۰۲۰

" ۲۲۴۰ " = ۲۲۴۰ × ۱۰۲۰ = ۲۲۸۴۸۰۰

چونکہ کل فی منٹ ۲۶۴۰۰۰ پیمانے کام کے کرتی ہے یعنی ۲۶۴۰۰۰ پیمانے کام سے ۱ منٹ حاصل ہوتا ہے تو ۲۲۸۴۸۰۰ پیمانے کام سے کتنے منٹ حاصل ہونگے جواب ۸٫۶

(۸) دریافت کرو اوسکو مانند پچہلی مثال کے جبکہ طاقت کل کی ۲ گہوڑون کے ہے اور گہرائی کانکی ۴۷ فیدم ہے جواب ۲۷ منٹ

(۹) ایک کل ۳۰ گہوڑونکی طاقت کی گہنٹہ بہر مین کتنے مکعب فیٹ پانی کے ایک کانمین سے جسکی گہرائی ۸۰ فیدم ہے اوٹہا دیگی

کام اوٹہانے ایک مکعب فیٹ پانی مین = ۶۲٫۵ پونڈ × ۸۰ × ۶ فیٹ

کام کل کا فی گہنٹہ = ۳۳۰۰۰ × ۳۰ × ۶۰

پس جبکہ (۶ × ۸۰ × ۶۲٫۵) پیمانے کام سے ۱ مکعب فیٹ حاصل ہوتا ہے تو ۳۳۰۰۰ × ۳۰ × ۶۰ پیمانون سے کتنے مکعب فیٹ حاصل ہونگے

$\therefore \frac{۶۰ \times ۳۰ \times ۳۳۰۰۰}{۶ \times ۸۰ \times ۶۲٫۵} = \frac{۳۹۶۰۰۰۰۰}{۳۰۰۰۰} = ۱۹۸۰$ مکعب فیٹ جواب

(۱۰) دریافت کرو اسکو بھی مانند پچھلی مثال کے جبکہ طاقت کلکی = ۴۳۳ گھوڑونکے ہے اور گہرائی کانکی = ۲۰۰ فیدم ہے    جواب ۲۴۹۳

(۱۱) کس گہرائی سے ایک کل ۵ گھوڑونکی طاقت کی چار ٹن پتھر کے کویلہ کے فی گھنٹہ اوٹھاویگی

کام کل کا فی گھنٹہ = ۳۳۰۰۰ × ۵ × ۶۰

کام اوٹھانے ۴ ٹن کا ا فیٹ مین = ۲۲۴۰ × ۴ × ۱

تعداد فیٹونکی گہرائی مین = $\frac{۶۰ × ۵ × ۳۳۰۰۰}{۴ × ۲۲۴۰}$ = ۱۱۰۴ فیٹ ہوالجواب

(۱۲) ایک کل ۳ ٹن وزنکو ایک کان سے جسکی گہرائی ۱۲۰ فیدم ہے فی گھنٹہ اوٹھاتی ہے دریافت کرو کہ کل مذکورہ کے گھوڑونکی طاقت کی ہے ۲/۵ اوسکے کام کا ضایع جاتا ہے

کام کل کا فی منٹ = $\frac{۶ × ۱۲۰ × ۳ × ۲۲۴۰}{۶۰}$ = ۸۰۶۴۰

اب صرف ۳/۵ کام کل شئے کو اوٹھاتا ہے سواسطے مفید کام ایک گھوڑ کا = ۳/۵ × ۳۳۰۰۰

اسواسطے طاقت کلکی گھوڑونمین = $\frac{۸۰۶۴۰}{۳۳۰۰۰ × ۳/۵}$ = ۴،۰۷ = جواب

(۱۳) چاہیے ہمین ہم دریافت کرنا کام کا مانند پچھلی مثال کے جبکہ وزن = ۵ ٹن ہے کے گہرائی = ۱۲۰ فیدم کے ہے    جواب ۸،۹

(۱۴) کیا ہوگی طاقت ایک کلکی گھوڑونمین جو کہ فی یوم ۱۰ گھنٹہ کام کرتی ہے واسطے پہونچانے ۱۰ گیلن پانی کے ۳۰۰۰۰ گھرونمین جبکہ فرض کیا جاوے کہ پانی اوسط بلندی ۷۰ فیٹ تک اوٹھایا جاتا ہے

وزن ایک گیلن پانی کا = ۱۰ پونڈ کے

اس واسطے پانی جو کہ فی منٹ نکالا جاتا ہے $= \frac{٨٠ \times ٣٠٠٠}{٦٠ \times ١٠} =$ ٤٠٠ گیلن کے

∴ وزن پانی نکلے ہوئے کا $=$ ٤٠٠ × ١٠ $=$ ٤٠٠٠ کے

طاقت گھوڑوں کی $= \frac{٧٠ \times ٤٠٠٠}{٣٣٠٠٠} =$ ٨٫٤٨ $=$ جواب

(١٥) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا اوسیکا مانند پچھلی مثال کے جبکہ وقت = ٨ گھنٹہ کے اور تعداد گھوڑوں کی = ٥٠٠ اور تعداد گیلن = ٤٠ کے اور اوسط بلندی = ٦٠ فیٹ کے

جواب ٧٫٥

(١٦) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا گھوڑوں کی طاقت ایک کل کا جو ٣ گہرائیوں سے پانی نکالتی ہے اور تعداد گہرائیوں کی = ٤٠، ٧٠، ٩٠ فیدم کے پہلی سے ٢٠ فیٹ پانی فی منٹ اور دوسری سے ١٠ فیٹ اور تیسری سے ٣٥ فیٹ اوٹھتا ہے

کام فی منٹ پہلی گہرائی کا $=$ ٦ × ٤٠ × ٢٠ × ٦٢٫٥

" دوسری " $=$ ٦ × ٧٠ × ١٠ × ٦٢٫٥

" تیسری " $=$ ٦ × ٩٠ × ٣٥ × ٦٢٫٥

∴ کام کل کا فی منٹ $=$ (٤٠ × ٢٠ + ٧٠ × ١٠ + ٩٠ × ٣٥) (٦ × ٦٢٫٥)

∴ گھوڑوں کی طاقت $= \frac{٤٦٥٠ \times ٦ \times ٦٢٫٥}{٣٣٠٠٠} =$ ٥٢٫٨ $=$ جواب

(١٧) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا اوسیکا مانند پچھلی مثال کے جبکہ عمق = ٢٠، ٥٠، ٧٠ فیدم کے ہے اور پانی ہر ایک سے ٣٠، ٣٠، ١٠ مکعب فیٹ نکلتا ہے

جواب ١١٫٦٢

(١٨) چاہتے ہیں ہم کہ دریافت کریں طاقت ایک کل کی جو کہ ایک پمپ کو چلاتی ہے

پچھلی مثال میں جبکہ فرض کیا جاوے کہ ⅓ اوسکے کام کا ضایع ہوتا ہے   جواب ۳۹۶٫۲

(۱۹) فی گھنٹہ کتنے مکعب فیٹ پانی کے نکلینگے بذریعہ ایک کل ۱۲ گھوڑونکی طاقت کے ایک کان سے جسکی گہرائی ۴۰ فیدم ہے جبکہ فرض کیا جاوے کہ ¼ کام کل کا ضایع ہوتا ہے

جواب ۱٫۵۶

(۲۰) ایک کان میں جسکی گہرائی ۶۰ فیدم ہے ۴۰۰۰۰ مکعب فیٹ پانی ہے اور ایک کل ۷ گھوڑونکی طاقت کی بمپ سے پانی نکالنے کو اوسمیں لگائی گئی ہے اب کل کو ۵ گھنٹے بالکل اوس پانی کے خالی کرنے میں لگے تو چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا اس بات کا کہ کتنے فیٹ پانی سوت میں اوس کان میں آیا جبکہ فرض کیا جاوے کہ ⅓ کام کل کا ضایع ہوتا ہے

مفید کام کل کا ۵ گھنٹے میں = ۳۳۰۰۰ × ۷۰ × ۶۰ × ۵ × ⅔

کام اوٹھانے ایک فیٹ پانی کا = ۶۲٫۵ × ۶۰ × ۶

تعداد فیٹوں پانی نکلے ہوئے کی = $\frac{۲ × ۶ × ۷۰ × ۳۳۰۰۰}{۳ × ۶ × ۶۰ × ۶۲٫۵}$ = ۲۰۵۳۳

پانی سوت کا ۵ گھنٹے میں = ۴۰۰۰۰ — ۲۰۵۳۳ = ۱۶۵۳۳

" فی گھنٹے میں = $\frac{۱۶۵۳۳}{۵}$ = ۳۳۰۶٫۶ فیٹ کے

(۲۱) ایک گھن کا وزن ۲ ہنڈرڈویٹ ہے ۴۰ دفعہ اوٹھتا ہے اور بلندی اوٹھنے کی ۱½ فیٹ ہے تو دریافت کرو کہ کتنے گھوڑونکی طاقت کی کل اوسکے حرکت دینے کے واسطے چاہئے

وزن گھن کا پونڈونمیں = ۱۱۲ × ۲ = ۲۲۴ پونڈ کے

کام ہر دفعہ کے اوٹھنے میں = ۲۲۴ × ۲$\frac{۱}{۲}$ = ۵۶۰

کام ۶۰ دفعہ کے اوٹھنے میں یعنی فی منٹ = ۵۶۰ × ۶۰ = ۳۳۶۰۰

اسواسطے کام گہوڑیکی طاقت = $\frac{۳۳۶۰۰}{۳۳۰۰۰}$ = ۱.۰۲ قریبًا

(۴۲) چاہیئے ہیں ہم دریافت کرنا اوسکو مانند پچھلی مثال کے جبکہ وزن گہن کا = ۱۰ ہنڈرڈ ویٹ کے ہو اور تعداد اوٹھنے کی فی منٹ = ۷۰ کے اور بلندی ہر ایک اوٹھنے کی = ۳ فیٹ کے   جواب ۱.۰۷

(۴۳) کسقدر وزن ہونا چاہیئے ایک گہن کا پچھلی مثال میں جبکہ کل ۴ گہوڑوں کی طاقت کی ہے   جواب ۵.۶ ہنڈرڈ ویٹ

(۴۴) ایک کل ۵ گہوڑوں کی طاقت کی ۳۰ ہنڈرڈ ویٹ پتہر کے کوئلہ ایک کان سے جسکی گہرائی ۲۴۰ فیدم ہے فی گہنٹا اوٹہاتی ہے اور اوسیوقت ایک گہن کو حرکت دیتی ہے جبکہ ۲۵ دفعہ فی منٹ ۳ فیٹ کی بلندی تک اوٹھتا ہے تو دریافت کرو وزن گہن کا

کام کل کا فی منٹ = ۳۳۰۰۰ × ۵ = ۱۶۵۰۰۰

کام اوٹہانے کوئلونکا فی منٹ = $\frac{۶ × ۲۴۰ × ۱۱۲ × ۳۰}{۶۰}$ = ۸۰۶۴۰

" گہن کا " = ۱۶۵۰۰۰ − ۸۰۶۴۰ = ۸۴۳۶۰

کام فی منٹ اوٹہانے ایک ہنڈرڈ ویٹ کے گہن کا = ۱۱۲ × ۳ × ۲۵ = ۸۴۰۰

∴ تعداد ہنڈرڈ ویٹ کی گہن میں = $\frac{۸۴۳۶۰}{۸۴۰۰}$ = ۱۰ ہنڈرڈ ویٹ

# بیان کام حیوانوں یا جانوروں کا

۴ طاقت گھوڑے کی جو کہ واٹ صاحب نے مقرر کی تھی اب حال کی آزمایش سے دریافت ہوا کہ وہ بہت زیادہ تھی اور تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ۴۴۰۰۰ پونڈ تقریباً اوسط کام فی منٹ ایک گھوڑے متوسط قوت کا ہے اگرچہ ۳۳۰۰۰ پیمانہ گھوڑے کی طاقت کا رواج میں جاری رکھا اور یہاں اِس بات کا بیان کرنا بہت ضرور ہے کہ طاقت جانوروں کی بموجب ترکیب لگانے زور کے اور بھی اوپر رفتار کے جس سے وہ کام کرتے ہیں تبدیل ہوتی ہے

۵ فہرست مفصلہ ذیل سے ظاہر ہے کہ زیادہ سے زیادہ مقدار کام کی ایک مزدور مختلف طور پر زور لگانے سے کر سکتا ہے

کام آدمی کا فی منٹ
وقت کام کرنے کا ۸ گھنٹہ فی یوم

| | |
|---|---|
| اوٹھانے اپنے جسم میں | ۴۳۵۰ |
| کام چلانے ٹریڈمل* میں | ۳۹۰۰ |
| کھینچنے یا دھکا دینے متوازی اُفق کے میں | ۳۱۲۰ |
| دبانے اور اوٹھانے سمت عمود کے میں | ۲۳۸۰ |
| گھمانے ایک دستہ کے میں | ۲۶۰۰ |

* ایک قسم کی چرخی ہوتی ہے جو پانو سے چلاتے ہیں

کام کرنے مین ہاتہہ اور پانوسے مثلاً کہینے کشتی میز ۴۰۰۰

وقت کام کرنے کا ۶ گہنٹہ فی یوم

اوٹہانے اشیا کے مین ایک غیر متحرک چرخی پر ۱۵۶۰

" ہاتہون سے ۱۴۷۰

لیجانے پشت پر اور خالی لوٹ آنے مین ۱۱۲۶

وقت کام کرنے کا ۱۰ گہنٹہ فی یوم

اوٹہانے اشیا کے مین بمدد ہتہگاڑیون کے اور بڑہلوان سطح کے ۷۲۰

پہینکنے مٹی کے مین ۵ فیٹ کی بلندی پر ۲۷۰

مفید کام آدمی کا واسطے اوٹہانے پانی کے مختلف کلون سے

وقت کام کرنے کا ۸ گہنٹہ فی یوم

بوسیلہ چرخی کے ایک گہبرے کوئے سے ۲۵۶۰

بوسیلہ ایک سیدہے جرمنی پمپ کے ۱۷۳۰

بوسیلہ ایک ٹریڈمل کے ۳۱۷۶

بوسیلہ ایک چرخ چاہی کے ۲۱۶۷

بوسیلہ پیچ آرکمیڈیز*** کے ۱۵۰۵

اوٹہانا پانی کا ایک کوئے سے بذریعہ ایک ڈول اور رسی کے ۱۰۵۴

---

*** نام حکیم کا ہے

# کام جانوروںکا

۲ ایک خچر ۳/۴ اور گدہا ۱/۵ گہوڑے کا کام کرنے ہیں عام سبب کی کل ایک گہوڑا ۱۷۵۵۰ پیمانے کام کے فی منٹ کرتا ہے اِسس بیان سے شخص آزمودہ کو بہت باتیں بابت تخفیف مزدوری کے سوجھینگی

(۱) کتنے مکسر فیٹ مٹی جسکا وزن فی مکسر فیٹ ۱۰۰ پونڈ ہے ایک آدمی ۵ فیٹ کی بلندی پر ۱۰ گھنٹے کے دنوں میں پہنچائیگا

کام فی یوم = ۱۰ × ۶۰ × ۴۷۰

کام اوٹھانے ایک مکسر فیٹ کے میں = ۱۰۰ × ۵

تعداد مکسر فیٹوں کی = $\frac{۱۰ \times ۶۰ \times ۴۷۰}{۵ \times ۱۰۰}$ = ۵۶۴

(۲) کتنی اینٹیں ایک آدمی ۶ گھنٹے کے دنوں میں باوسط بلندی ۳۰ فیٹ کے اوٹھاویگا جبکہ وزن فی مکسر فیٹ = ۱۲۵ پونڈ کے اور ۱۷ اینٹیں ایک مکسر فیٹ میں ہوں

جواب تعداد اینٹوں کی = $\frac{۱۷ \times ۶ \times ۶۰ \times ۱۱۳۶}{۱۲۵ \times ۳۰}$ = ۱۸۵۴

(۳) کتنے مکسر فیٹ پانی ایک مزدور بوسیلہ ایک رسی اور ڈول کے ایک کوے سے جسکی گہرائی ۳۰ فیٹ ہے

تعداد فیٹوں کی = $\frac{۸ \times ۶۰ \times ۱۰۵۴}{۶۲۶۵ \times ۳۰}$ = ۲۰۴۷۰۳

(۴) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا کسی کی ... [illegible]

جب کہ ایک مزدور جرنیلی پمپ سے کام کرتا ہے

تعداد مکعب فیٹوں کی $= \frac{۸ \times ۶۰ \times ۱۶۲۰}{۶۲٫۵ \times ۳۰} =$ ۶۶۴٫۳

(۵) کتنے ٹن ایک شئے کے ایک مزدور بوسیلہ ایک ٹریڈمل کے ۸ گھنٹے کے دن میں ۸۰ فیٹ گہرائی سے اوٹھاویگا

کام فی یوم $=$ ۸×۶۰×۳۹۰۰

کام اوٹھانے ایک ٹن میں $=$ ۸۰×۲۲۴۰

تعداد ٹن کی $= \frac{۸ \times ۶۰ \times ۳۹۰۰}{۸۰ \times ۲۲۴۰} =$ ۱۰٫۴

(۶) کسقدر وزن ایک مزدور مانند پچھلی مثال کے فی یوم اوٹھاویگا جبکہ وہ چرخی سے اوٹھاتا ہے

تعداد ٹن کی $= \frac{۶ \times ۶۰ \times ۱۵۶۰}{۸۰ \times ۲۲۴۰} =$ ۳٫۱ ہوا الجواب

(۷) کتنے مکعب فیٹ پانی کے ایک آدمی بوسیلہ ایک پمپ کے ۸ گھنٹے کے دن میں ۵۰ فیٹ کی بلندی پر اوٹھاویگا جبکہ وہ اوسط حالت میں ۲۶۰۰ پیمانے کام کے کر سکتا ہے

جواب ۳۹۹٫۳

(۸) کتنے ٹن کوئلے کے ایک آدمی بذریعہ ایک چرخی ڈہری پہیئے کے ایک کان سے جسکی گہرائی ۲۵ فیدم ہے نکالیگا

تعداد ٹن کی $= \frac{۸ \times ۶۰ \times ۲۶۰۰}{۶ \times ۲۵ \times ۲۲۴۰} =$ ۳٫۷ ہوا الجواب

(۹) کسقدر مزدوری فی ٹن مانند پچھلی مثال کے مزدور کو دینی چاہیے اگر اوسکے

پاس ۲ شلنگ* ۱۰ پینس فی یوم ہو جاوے — جواب ۸ پینس

(۱۰) کسقدر خرچ ہوگا فی ٹن مثال آٹھوین مین جبکہ وہ شے گھوڑون سے اوٹھائی جاوے اگر ۸ شلنگ فی یوم واسطے خرچ گھوڑے اور اوسکے ہانکنے والے کو دیئے جاوین اور گھوڑا ۳۳۰۰۰ پیمانے کام کے فی منٹ کرے اور دن آٹھہ گھنٹے کا ہو — جواب ۳ پینس

(۱۱) کسقدر ہوگا خرچ فی ٹن مثال آٹھوین مین جبکہ ایک شے کو دو گز سے اوٹھاتے ہین اور خرچ گز ہوگا = ۳ شلنگ روز سے — جواب ۲

(۱۲) کتنی دفعہ ایک پچاک کے بوجھہ کو دو آدمی فی یوم بوسیلہ ڈہری پہیہ کے اوٹھاوینگے جیسے کہ مثال دوسری فقرہ دوسرے مین دیا ہے

کام فی یوم = ۲۶۰۰ × ۶۰ × ۸ × ۲

تعداد کام کی ایک دفعہ اوٹھانے مین = ۱۸۰۳۲

∴ تعداد اوٹھانے کی = $\frac{۶ \times ۸ \times ۶۰ \times ۲۶۰۰}{۱۸۰۳۲}$

(۵) واسطے دریافت کرنے مزاحمت کے جو کہ چلنے مین مختلف رفتار سے جانور کو ہوتی ہے مزاحمت یعنی وہ قوت جس سے کہ جانور کھینچنے مین بڑھنے تیزی رفتار سے کم ہوتی ہے فہرست مفصلہ ذیل سے جو کہ ٹریڈ صاحب نے نسبت تیزی رفتار اور مزاحمت ایک گھوڑے کے مقرر کی ہے ظاہر ہے

---

* شلنگ قریب ۸ کے ہوتا ہے اور ۱۲ پینس کا ایک شلنگ ہوتا ہے

| رفتار میلوں میں فی گھنٹہ | مزاحمت پونڈوں میں |
|---|---|
| ۲ | ۱۶۶ |
| ۳ | ۱۲۵ |
| ۳٫۵ | ۱۰۴ |
| ۴ | ۸۳ |
| ۴٫۵ | ۶۲٫۵ |
| ۵ | ۴۱$\frac{2}{3}$ |

نسبت جو کہ اس ٹیبل سے واضح ہے اس قاعدہ سے تعبیر ہو سکتی ہے

$$م = ۲۵۰ - ۴۱\tfrac{2}{3} \times ر$$

جس میں م = مزاحمت کے پونڈوں میں اور ر = رفتار کے میلوں میں فی گھنٹہ اس قاعدہ سے ظاہر ہے کہ ایک گھوڑا زیادہ سے زیادہ کام اوس وقت کرتا ہے جبکہ وہ ۳ میل فی گھنٹہ چلتا ہے

کام غالب آنے خدش یا رگڑ کے مزاحمت میں

۷ جبکہ ایک جسم آہستہ سے ایک سطح متوازی اُفق پر سرکتا ہے تو مزاحمت اوس حالت میں صرف بسبب خدش یا رگڑ کے ہوتی ہے آزمایش سے دریافت ہوا کہ یہ مزاحمت ایک معین سطح پر کوئی حصہ وزن جسم کا ہوا کرتی ہے اور اسمیں تبدیلی رفتار حرکت جسم سے اور وسعت سطح ملحق سے کچھ فرق نہیں آتا جبکہ ایک گاڑی بہت اچھی پختہ سڑک پر کھینچی جاتی ہو تو مزاحمت خدش کی قریب $\frac{1}{30}$

کل وزن یا قریب ۴۷ پونڈ کے ایک ٹن میں ہوتی ہے یعنی ایک گھوڑیکو واسطے
کھینچنے ایک ٹن وزن کے ایسی سطح پر ۴۷ پونڈ کی قوت چاہیئے اور اسکو مزاحمت گھوڑے
کی کہتے ہیں زور ایک گاڑی کو اوپر ایک سڑک آہنی کے $\frac{1}{280}$ حصہ وزن کا یا قریب
۸ پونڈ کے فی ٹن دینے حرکت میں چاہیئے کسروں $\frac{1}{47}$ اور $\frac{1}{280}$ وغیرہ کو کسر خدش کا
کہتے ہیں اور بموجب صفائی سطوح الحاق کے بہت کم ہوتے جاتے ہیں فرض کرو کہ




ایک وزن و اوپر سطح ج ر متوازی افق
کے بوسیلہ ایک وزن پ کے جو کہ ایک
رسی سے اوپر چرخی س کے لٹکتا ہے
کھینچا جاتا ہے تو وزن پ ٹھیک واسطے کھینچنے وزن کے اوپر سطح کے برابر مزاحمت خدش کے
چاہیئے اگر و = ایک ٹن کے ہو تو سڑک آہنی کی حالت میں پ = ۸ پونڈ کے اور اگر
وزن ۲ ٹن ہو تو پ = ۲ × ۸ = ۱۶ وغیرہ کے ہونا چاہیئے اب جتنا فاصلہ کہ پ
اترتا ہے تو وزن و بھی وہی فاصلہ سطح پر طے کرتا ہے اسواسطے کام پ کا وزن
پونڈو میں ضرب کیا یا ہوا فاصلے سے فٹو میں ہوگا اور یہہ بھی یہی بات ہے کہ مزاحمت
خدش کی پونڈو میں ضرب کہائی ہوئی فاصلے سے فٹو میں جسمیں کہ وزن سطح پر
سرکتا ہے کام و کا ہوگا

۸ پیمانے کام کے جو ایک کل پر لگائے جاتے ہیں دو کام میں خرچ ہوتے ہیں
ایک تو مفید کام یعنی وہ کام جو کہ کل سے ظاہر ہوتا ہے دوسرے بیفایدہ کام یعنی وہ
جو کہ واسطے مقابلہ کرنے خدش اجزا کل کے ضایع ہوتا ہے جبکہ پیمانے کام کے کل پر

زیادہ ہوں بہ نسبت اوس کام کے جو کہ خرچ ہوتے ہیں تو باقی کے کام سے تیزی حرکت حصوں کلکی یا اجزاء کلکی جسمیں کہ وہ کام جمع ہوتا ہے بڑھتی ہے یہہ حرکت اوسوقت تک رہیگی جبتک کہ کام مزاحمت اور مفید کام کل کا مساوی ہوجاسنے کام کل کے ہوگا اور تب حرکت کل کی یکساں ہوگی مثلاً ایک آہنی سڑک کی گاڑی میں پہلے کام کل کا زیادہ ہوتا ہے مزاحمت سے اسواسطے تیزی کلکی بڑھتی جاتی ہے لیکن جیسے تیزی کل کی بڑھتی جاتی ہے ویسے اوسیقدر مزاحمت بھی بڑھتی جاتی ہے آخر کو رفتار اوسکی یکساں ہوجاتی ہے تب کام مزاحمت ٹھیک مساوی کام طاقت کل کے ہوتا ہے

کام حرکت دینا ایک گاڑی میں اوپر ایک سطح متوازی افق کے

(۱) کیا ہوگی طاقت گہوڑوں میں ایک دخانی کل کی جو کہ حرکت کرتی ہے یکساں رفتار ۴۰ میل فی گہنٹہ اوپر ایک سطح ہموار سڑک آہنی کے وزن گاڑیوں کا ۵۰ ٹن اور خدشش ۸ پونڈ فی ٹن بدون خیال کرنے مزاحمت ہوا کے

مزاحمت خدشش کی = ۸ × ۵۰ = ۴۰۰ پونڈ

فاصلہ جو کہ فی منٹ طی ہوتا ہے = $\frac{۵۲۸۰ \times ۴۰}{۶۰}$ = ۳۵۲۰

کام خدشش کا فی منٹ = ۴۰۰ × ۳۵۲۰

اب چونکہ رفتار گاڑی کی یکساں ہے تو کام مزاحمت کا مساوی ہوگا مفید کام کل کے اسواسطے طاقت کل کی گہوڑوں میں = $\frac{۳۵۲۰ \times ۴۰۰}{۳۳۰۰۰}$ = ۴۲

(۲) چاہتے ہیں ہزوریات کرنا اوسیکو مانند پہلی مثال کے جبکہ رفتار = ۵۰ میل اور وزن = ۶۰ ٹن کے جواب ۶۴

(۳) کس رفتار سے میلوں میں فی گھنٹہ گاڑیاں ۸۰ ٹن کی ایک کل ۷۰ گھوڑوں کی طاقت سے کھینچیگی

کام کل کا فی گھنٹہ = ۷۰ × ۳۳۰۰۰ × ۶۰

کام جوکہ چلانے گاڑیوں کے میں ایک میل خرچ ہوتا ہے = ۸ × ۸۰ × ۵۲۸۰

∴ تعداد میلوں کی فی گھنٹہ = $\frac{۶۰ \times ۳۳۰۰۰ \times ۷۰}{۵۲۸۰ \times ۸۰ \times ۸}$ = ۴۱،۰۱ میل کے

(۴) چاہئیے ہیں دریافت کرنا اوسیکو مانند پہلی مثال کے جبکہ وزن = ۹۰ ٹن کے اور گھوڑوں کی طاقت = ۶۰ کے　　　جواب　　۳۱،۲

(۵) ایک کل ۴۰ گھوڑوں کی برفتار نہایت ۳۵ میل کے اوپر ایک سطح ہموار آہنی سڑک کے چلتی ہے چاہئیے ہیں دریافت کرنا وزن گاڑیوں کا

کام کل کا فی گھنٹہ = ۴۰ × ۳۳۰۰۰ × ۶۰

کام جوکہ حرکت دینے ایک ٹن میں = ۸ × ۳۵ × ۵۲۸۰

∴ تعداد ٹن کی = $\frac{۶۰ \times ۳۳۰۰۰ \times ۴۰}{۵۲۸۰ \times ۳۵ \times ۸}$ = ۵۳،۵

دوسرے طور پر

فرض کرو کہ لا = وزن گاڑیوں کے ٹن میں تب کام فی گھنٹہ جوکہ حرکت دینے گاڑیوں میں صرف ہوتا ہے = لا × ۸ × ۳۵ × ۵۲۸۰

چونکہ گاڑیاں یکساں رفتار سے چلتی ہیں تو کام جوکہ خرچ ہوتا ہے مساوی ہوگا اوس کام کے جوکہ کل سے ہوتا ہے

∴ لا × ۸ × ۳۵ × ۵۲۸۰ = ۴۰ × ۳۳۰۰۰ × ۶۰

∴ لا $= \frac{۶۰ \times ۳۳۰۰۰ \times ۴۰}{۵۲۸۰ \times ۳۵ \times ۸} =$ ۵۳٫۵

(۶) چاہتے ہین دریافت کرنا اوسکو مانند پہلی مثال کے جبکہ کلکی طاقت = ۸۰
گہوڑونکے اور رفتار کلکی فی گہنٹہ = ۴۵ میل کے          جواب     ۸۱۳٫۳

(۷) کسقدر وقت ایک کل ۵۰ گہوڑونکی طاقت کو جوکہ ۹۰ ٹن وزن لیجلتی ہے
۴۰ میل کے طے کرنے مین لگیگا

کام جوکہ طے کرنے مین ۴۰ میل کے سعہ گاڑیونکے خرچ ہوتا ہے $=$ ۸×۹۰×۴۰×۵۲۸۰

کام کل کا فی گہنٹہ $=$ ۵۰×۳۳۰۰۰×۶۰

تعداد گہنٹونکی $= \frac{۵۲۸۰ \times ۴۰ \times ۹۰ \times ۸}{۶۰ \times ۳۳۰۰۰ \times ۵۰} =$ ۱٫۵۳

(۸) دریافت کرنا چاہتے ہین اوسکو مانند پہلی مثال کے جبکہ طاقت کلکی = ۶۰ گہوڑونکی
اور وزن گاڑیونکا = ۷۰ ٹن کے اور فاصلہ = ۳۴۰ میل کے          جواب     ۸٫۴

(۹) کسقدر کام فی منٹ ایک گہوڑا جبکہ وہ برفتار ۲ میل فی گہنٹہ کے چلتا ہے
کریگا

اسجگہہ بوسیلہ فہرست بیان ششم کے مزاحمت = ۱۶۶ پونڈ کے

∴ کام فی منٹ $= \frac{۱۶۶ \times ۵۲۸۰ \times ۲}{۶۰} =$ ۲۹۲۱۶

(۱۰) کسقدر وزن ایک گہوڑا کہنچیگا جوکہ ۳ میل فی گہنٹہ ایک سڑک پر جسمین
خدش $\frac{۱}{۱۲}$ کل وزن کے ہے

اسجگہہ پر مزاحمت ۱۲۵ پونڈ ہے لیکن کل وزن بارہ گنا اسکا یعنی ۱۵۰۰ پونڈ
= ۱۳٫۳ ہنڈرڈویٹ

(۱۱) کس رفتار سے ایک گہوڑا ایک ٹن اور ایک سٹرک کے جسمیں سر خدش کا $\frac{1}{۳۰}$ کل وزن کا ہے کہینچیگا

اسجگہہ مزاحمت = $\frac{۲۲۴۰}{۳۰}$ = ۷۴ پونڈ

∴ بموجب فہرست مذکورہ کے رفتار گہوڑیکی درمیان ۴ اور ۵ و ۴ میل کے ہوگی

(۱۲) اگر ایک گہوڑا اسقدر زور کرے کہ ۱۶۰ پونڈکی مزاحمت برفتار ۲۰۵ میل فی گہنٹہ کے غالب آوے توکسقدر وزن وہ ایک سٹرک پر جسکا سر خدش $\frac{1}{۱۲}$ ہے اور کسقدر کام وہ فی منٹ کریگا

اسجگہہ پر مزاحمت = $\frac{1}{۱۲}$ وزنکے ہے

∴ وزن = ۱۶۰×۱۲ پونڈ = ۱۷ اور ۱ ہنڈرڈ ویٹ

فاصلہ طے کرنے کا فٹوں میں فی منٹ = $\frac{۵۲۸۰ \times ۲۰۵}{۶۰}$ = ۲۲۰

∴ کام فی منٹ = ۲۲۰×۱۶۰ = ۳۵۲۰۰

(۱۳) اگر ایک گہوڑا وزن $\frac{1}{۲}$ ۱ ٹن کا اور ایک سٹرک کے جسکا سر خدش $\frac{1}{۴}$ ہے توکسقدر مزاحمت گہوڑے کو برداشت کرنی ہوگی

وزن متحرک پونڈوں میں = $\frac{1}{۲}$ × ۲۲۴۰ = ۳۳۶۰ پونڈ

اب مزاحمت خدش کی یعنی وہ مزاحمت جو کہ گہوڑیکو برداشت کرنی ہوگی $\frac{1}{۲۰}$ اس وزن کا ہے

تو اسیواسطے مزاحمت = $\frac{1}{۲۰}$ من ۳۳۶۰ = ۱۶۸ پونڈ کے ہے

(۱۴) جاننا چاہئے ہیں دریافت کرنا اوسیکو جیسے کہ پچھلی مثال میں جبکہ وزن $\frac{۳}{۴}$ ٹن ہے اور سر خدش کا $\frac{1}{۳۰}$ ہے جواب $\frac{۲}{۳}$ ۱۲۰ پونڈ

(۱۵) کتنے دن ۸ گھنٹے کے میں ایک گھوڑا جو کہ مزاحمت ۱۶۰ پونڈ پر غالب آسکتا ہے ۱۲۰۰۰ مکعب فیٹ کو جسکا وزن فی مکعب فیٹ ۲۰۰ پونڈ ہے اور فاصلا وسط ۴ میل پر اوپر ایک سڑک کے جسکا خدش ۱/۳۰ ہے لیجاویگا فرض کرو کہ کل وزن گاڑیکا ۱/۵ کل وزن لگتا ہے جو کہ گھوڑا کھینچتا ہے اور گھوڑا بوجھ سے برفتار ۲ ۱/۲ میل فی گھنٹے کے چلتا ہے اور خالی گاڑیوں سے برفتار ۵ میل فی گھنٹ لوٹ آتا ہے اور بھی چاہتے ہیں دریافت کرنا خرچ کا جو کہ اوسپر پڑیگا بنرخ ۱۰ شلنگ فی یوم واسطے گھوڑے اور ہانکنے والے کے

یہاں کل وزن = ۳۰ × ۱۶۰ = ۴۸۰۰ پونڈ

اور اصل وزن شئے کا = ۴/۵ × ۴۸۰۰ = ۳۸۴۰ پونڈ

وزن شئے کا = ۱۲۰۰۰ × ۲۰۰ = ۲۴۰۰۰۰۰

∴ تعداد گاڑیونکی = ۲۴۰۰۰۰۰/۳۸۴۰ = ۶۲۵

وقت آنے اور جانے ایک گاڑی کا = ۴/۲٫۵ + ۴/۵ = ۲٫۴ گھنٹونکے

∴ وقت لیجانے کل شئے کا = ۶۲۵ × ۲٫۴ = ۱۵۰۰

∴ تعداد دنوں کام کی = ۱۵۰۰/۸ = ۱۸۷٫۵

خرچ = ۱۸۷٫۵ × ۱۰ شلنگ = ۹۳ پونڈ اور ۱۵ شلنگ

(۱۶) کتنے گھوڑے درکار ہونگے واسطے اوٹھانے وزن پہلی مثال کے ۱۰ روز میں جسے پہلی مثال میں دریافت کیا ہے کہ ایک دن میں ۱۸۷٫۵ گھوڑے کل وزن لیجانے کے واسطے چاہییں

∴ تعداد گھوڑونکی واسطے کام کرنے کے ١٠ روز میں ½١ من ١٨٧٫٥ = ١٨٫٧٥

(١٧) چاہتے ہیں ہم اوسکو جیسے کہ پچھلی مثال میں یعنی ١٥ میں جب کہ مٹی = ...٣٤ مکعب فیٹ کے اور وزن فی مکعب فیٹ = ١٢٠ پونڈ کے اور فاصلہ اوٹھانیکا = ٣ میل کے اور باقی کی خدمش ویسے ہی ہے جیسا کہ اوس مثال میں

جواب ١٦٨٫٧٥ دن اور خرچ = ۴۸ پونڈ ٧ شلنگ ٦ پینس

کام آرسیے کی کل کا

**٩** مزاحمت جسے نے میں آرسے سے بسبب خدمش دانتوں آرسے کے لکڑی پر ہوتی ہے بموجب نیوبر صاحب کے قریب ...٢٩ ہے جانے کام کے واسطے چیرنے ایک مربع فیٹ لکڑی اوک کے درکار ہیں بوسیلہ اسکے مختلف چیزیں جو کہ حل کرنے سوال میں درکار ہوں معلوم ہو سکتی ہیں حساب ذیل میں اوسو فٹ کا جو کہ درست کرنے تختوں وغیرہ میں لگتا ہے کچھ خیال نہیں کیا ہے

(١) کسقدر طاقت کلکی گھوڑونمیں چاہیئے واسطے کاٹنے ...٦ مربع فیٹ تختہ اوک کے ایک دن ١٠ گھنٹے کے میں

کام کاٹنے کا ایک فیٹ میں = ٢٩٠٠٠

کام ...٦ فیٹ میں = ٦٠٠٠ × ٢٩٠٠٠

$$∴ \text{کام فی منٹ} = \frac{٦٠٠٠ \times ٢٩٠٠٠}{٦٠ \times ١٠} = ٢٩٠٠٠٠$$

$$\text{طاقت گھوڑونمیں} = \frac{٢٩٠٠٠٠}{٣٣٠٠٠} = ٨٫٧$$

(٢) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا اوسیکو مانند پچھلی مثال کے جبکہ تعداد فٹوں

کی = ۵۶۰۰۰ اور دن = ۱۲ گھنٹہ  جواب  ۶ و ۸

(۳) کسو فت میں ایک کل دو گھوڑوں کی طاقت کی ایک تختے ۹ فیٹ لمبے اور ۱ و ۳ چوڑے کو کاٹیگی

کام کل کا فی منٹ = ۳۳۰۰۰ × ۲ = ۶۶۰۰۰

سطح تختے کی = ۱ و ۳ × ۹ = ۷ و ۱۱ مربع فیٹ

کام کاٹنے تختے میں = ۲۹۰۰۰ × ۷ و ۱۱ = ۳۳۹۳۰۰

تعداد منٹوں کی کاٹنے میں = ۳۳۹۳۰۰ / ۶۶۰۰۰ = ۱ و ۵

(۴) کسو فت میں ایک کل ۵ گھوڑوں کی طاقت کی ۳۰۰ تختوں کو جنمیں سے ہر ایک تختہ ۲۰ فیٹ لمبا اور ۱۸ انچ چوڑا ہے کاٹیگی  جواب  ۳ و ۲۶ گھنٹے

(۵) کتنے فیٹ ایک تختے کے ایک کل ۴ گھوڑوں کی طاقت کی ۱۲ گھنٹہ کے دن میں کاٹیگی

کام کل کا فی منٹ = ۹۵۰۴۰۰۰۰

کام کاٹنے ایک فیٹ تختے میں = ۲۹۰۰۰

∴ تعداد منٹوں کی فی یوم = ۹۵۰۴۰۰۰۰ / ۲۹۰۰۰ = ۲ و ۳۲۷۷

(۶) اگر ایک کل ۴ گھوڑوں کی طاقت کی ۴۲ مربع فیٹ تختہ ۵ منٹ میں کاٹے تو کتنے پیمانے کام کے کاٹنے ایک مربع فیٹ تختہ میں صرف ہونگے

کام کل کا ۵ منٹ میں = ۳۳۰۰۰ × ۴ × ۵ = ۶۶۰۰۰۰

لیکن یہہ کام ۴۲ مربع فیٹ میں صرف ہوتا ہے

∴ کام کاٹنے ایک مربع فیٹ میں = $\frac{۶۶۰۰۰۰}{۲۴}$ = ۲۷۵۰۰

کام حرکت ایک جسم کا اوپر ایک ڈہلوان سطح کے

۱۰ اگر ایک جسم اوپر کسی ڈہلوان سطح کے بدون خدش کے حرکت کرے تو کام جو کہ اوسمیں صرف ہوتا ہے مساوی ہے حاصلضرب وزن اوس جسم کے پونڈو نمیں اور بلندی عمود افق کے جسمیں کہ وہ اوٹہایا گیا ہے

فرض کرو کہ ایک جسم آہستہ سے خط اوس ل ٹ د ث ی ق پر حرکت کرتا ہے تب کام جو کہ اوس سے ہوگا وہ بموجب بلندی ح ق کے جسمیں کہ وہ اوٹہایا گیا ہے ہوتا ہے کیونکہ جو کام کہ عمود بلندی اوس میں ہوتا ہے وہی عمود بلندی ح م میں ہوگا کسواسطے کہ س م خط متوازی




افق کے ہے اور اوسمیں خدش نہیں ہے اسواسطے ہٹانے جسم میں س سے ل تک کچھ کام نہیں ہوگا اور اسیطور پر کام درمیان بلندی ل ٹ کے وہ ہوگا جو کہ بلندی م ن میں ہے اور کام خط متوازی افق ٹ د میں کچھ نہوگا علی ہذا القیاس کل کام اوپر جسم کے اسقدر ہوگا جو کہ اوٹہانے میں بلندی ح ق کے ہوتا ہے چونکہ اوس س ل ٹ د د ق وغیرہ کسی مقدار متناسب پر لئے جاسکتے ہیں یعنی ہم اونکو اسقدر چہوٹا

لے سکتے ہیں جسقدر کہ چاہیں اسواسطے خط اس ل ٹ و ف ی ق کو ہم قریب کسی
شکل کے لا سکتے ہیں اور اس سے یہہ نتیجہ نکلا کہ قاعدہ جو کہ ہمنے اوپر ثابت کیا ہے واسطے
ہر ایک ڈہلوان سطح کے درست ہے

کام غالب آنیکے مزاحمت خدش اور وزن میں

**۱۱** اگر ڈہال کسی سطح کا جسپر کہ ایک جسم متحرک ہے بہت تہوڑا ہو تو صاف ظاہر ہے
کہ دباو اوس سطح پر قریب قریب وزن جسم کے ہوگا اسواسطے کام خدش کا بموجب
(۷) کے کہ پیشتر بیان کیا گیا ہے اور کام وزن کا بموجب (۱۰) کے حساب ہو سکتا ہے

(۱) گاڑیاں ۸۰ ٹن وزن کی ایک ڈہلوان سطح پر جسمیں دو فیٹ کا ڈہال ۱۰۰ فیٹ
میں ہے برفتار ۱۵ میل فی گہنٹہ کے چلتی ہیں تو کسقدر طاقت کل کی گہوڑوں میں
ہونی چاہیئے جبکہ خدش بموجب بیان مذکورہ بالا کے فرض کیجاوے

رفتار فی منٹ = ۱۳۲۰ فیٹ

وزن گاڑیوں کا پونڈوں میں = ۱۷۹۲۰۰

ڈہال سڑک کا ایک فیٹ میں = $\frac{۲}{۱۰۰}$ فیٹ

∴ " ۱۳۲۰ فیٹ = $\frac{۲}{۱۰۰}$ × ۱۳۲۰ = ۲۶٫۴ فیٹ کے

اس سے یہہ ظاہر ہے کہ کل وزن گاڑیوں کا ۲۶٫۴ فیٹ فی منٹ برعکس کشش زمین کے
کل کو اوٹہانا پڑتا ہے

∴ وزن فی منٹ = ۱۷۹۲۰۰ × ۲۶٫۴ = ۴۷۳۰۸۸۰

لیکن کام جو کہ خدش پر فی منٹ خرچ ہوتا ہے = ۸ × ۸۰ × ۱۳۲۰ = ۸۴۴۸۰۰

∴ کام فی منٹ = ۸۸۰ ۔ ۳۰ ۲۳ ۴ × ۸۴۴۸۰۰ = ۵۵۷۵۶۸۰

طاقت کلکی گہوڑونمین = $\frac{۵۵۷۵۶۸۰}{۳۳۰۰۰}$ = ۱۶۸٫۹

(۲) چاہیتے ہاین ہم گہوڑونکی طاقت مانند پچہلی مثال کے جبکہ وزن گاڑیون کا ۹۰ ٹن ہے اور ڈہال $\frac{۱}{۲}$ کا ۱۰۰ ماین اور رفتار اوسکی ۳۰ میل فی گہنٹہ جواب ۹۳ گہوڑے

(۳) گاڑیان ۱۰۰ ٹن کی ایک ڈہلوان سطح پر جبکا ڈہال $\frac{۱}{۲}$ سنو ماین ہے چڑہتی ہاین چاہیتے ہاین ہم دریافت کرنا زیادہ سے زیادہ رفتار کل کا جبکہ طاقت کلکی گہوڑون ماین = ۸۰

بلندی سڑک کی ایک فیٹ ماین =

∴ ‏" ‏" ۵۲۸۰ فیٹ یعنی ایک میل ماین = ۸٫۸

وزن گاڑیون کا پونڈونمین =

∴ کام جو کہ وزن پر ایک میل ماین ہوگا =

‏" خدش ایک میل ماین =

∴ کل کام ایک میل ماین =

کام کل کا فی گہنٹہ =

∴ تعداد میلونکی فی گہنٹہ = $\frac{\text{کام کل کا}}{\text{کام ایک میل سے}}$ = ۵٫۵۵ ۲

دوسرے طور پر

فرض کرو کہ لا = حرکت گاڑیونکے فٹونمین فی گہنٹہ

بلندی سڑک ایک فیٹ میں = $\frac{\frac{1}{6}}{100}$ = $\frac{1}{600}$

〃 لا فیٹ میں = $\frac{لا}{600}$

∴ کام وزن پر = $2240 \times 100 \times \frac{لا}{600}$

〃 خدش پر = $لا \times 8 \times 100$

اب کام جو کہ وزن پر فی گھنٹہ خرچ ہوتا ہے جمع کر کر اوس کام پر جو کہ خدش پر ہوتا ہے برابر کل کام کلکے اوسیوقت میں ہوگا

$$\therefore\ 2240 \times 100 \times \frac{لا}{600} + لا \times 8 \times 100 = 80 \times 33000 \times 60$$

∴ لا = ١٣٥٠٠٠ فیٹ گھنٹے = ٢٥٫٥ میل کے

(۴) گاڑیاں ٦٠ ٹن کے وزن کی ایک ڈھلوان سطح پر جسکا ڈھال $\frac{1}{28}$ سنو میں سے چڑھتی ہیں چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا زیادہ سے زیادہ رفتار جبکہ مفید طاقت کل کی گھوڑوں میں = ٤٠ کے ہے جواب ١٨٫٤ میل

(۵) ایک کل ٥٠ گھوڑوں کی طاقت کی ایک ڈھلوان سطح پر جسکا ڈھال $\frac{3}{4}$ کا ١٠٠ میں ہے برفتار ٢٠ میل فی گھنٹے کے چلتی ہے چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا وزن گاڑیوں کا ٹن میں جواب ٨٫٧٣ ٹن

یہہ مثال بموجب مثال پنجم (٨) کے حل ہوسکتی ہے

(٦) گاڑیاں ١٠٠ ٹن کے وزن کی ایک ڈھلوان سطح پر جسکا ڈھال $\frac{1}{17}$ کا ١٠٠ میں سے برفتار ٦٠ میل فی گھنٹے کے چڑھتی ہیں دریافت کرو طاقت کل کی گھوڑوں میں

اسجگہہ کام جو کہ خدش پر فی منٹ خرچ ہوتا ہے = ٤٢٢٤٠٠٠

کام جو کہ وزن پر فی منٹ خرچ ہوتا ہے = ۲۲۴۰۰۰ × ۱۳٫۲ = ۲۹۵۶۸۰۰

اِس مثال میں وزن کل کو مدد دیتا ہے

∴ کام کل کا فی منٹ = ۴۲۲۴۰۰۰ − ۲۹۵۶۸۰۰ = ۱۲۶۷۲۰۰

گھوڑوں کی طاقت میں = $\frac{۱۲۶۷۲۰۰}{۳۳۰۰۰}$ = ۳۸٫۴

(۷) گاڑیاں ۸۰ ٹن کے وزن کی ایک ڈھلوان سطح سے جسکا ڈھال ۱۰ میں $\frac{۱}{۴۰}$ سے ہے برفتار یکساں ۵ میل فی گھنٹہ کے اُترتی ہیں دریافت کرو طاقت کل کی گھوڑوں میں

جواب ۵٫۶

اِسجگہ پر یہ خیال رکھنا چاہیئے کہ کام وزن کا مدد کل کی کرتا ہے

(۸) اگر ایک گھوڑا ۱۶۰ پونڈ کی مزاحمت پر غالب آسکے تو کسقدر وزن وہ ایک پہاڑ پر کھینچے گا جسکی بلندی ۴ فیٹ کی ۱۰۰ میں ہے جبکہ فرض کریں کہ خدشہ کا $\frac{۱}{۱۲}$ ہے

کام گھوڑے کا ۱۰۰ فیٹ میں = ۱۶۰ × ۱۰۰

کام خدشہ کا حرکت دینے ایک پونڈ میں ۱۰۰ فیٹ پر = $\frac{۱}{۱۲}$ × ۱۰۰

کام وزن کا 〃 〃 = ۱ × ۴

کل کام کرنے ایک پونڈ میں ۱۰۰ فیٹ پر = $\frac{۱۰۰}{۱۲}$ + ۴ = ۱۱٫۳

∴ تعداد پونڈوں کی جو کہ کھینچے ہیں = $\frac{۱۰۰ \times ۱۶۰}{۱۱٫۳}$ = ۱۲٫۶ ہنڈرڈویٹ

(۹) کسقدر دباؤ پیچھے کو ایک گھوڑے پر ہوگا جو کہ ایک پہاڑ سے جسکی بلندی ۵ فیٹ ۱۰۰ میں ہے وزن ایک ٹن کا لیکر اُترتا ہے جبکہ فرض کریں کہ خدشہ

جواب ۵۴٫۷۳ پونڈ

(۱۰) کتنے گہوڑے ۶ ٹن وزن ایک پہاڑ پر جسکی بلندی ۲½ (۱۰۰) میں ہے چڑہائی میں لگینگے

جبکہ خدش $\frac{1}{14}$ کل وزن کے ہے اور ایک گہوڑا ۱۶۰ پونڈ کی مزاحمت پر غالب آسکتا ہے

کام خدشں کا حرکت دینے ۶ ٹن کے میں ۱۰۰ فیٹ پر =

" وزن کا " =

کل کام حرکت دینے ۶ ٹن ۱۰۰ فیٹ پر =

کام ایک گہوڑے کا ۱۰۰ فیٹ میں =

∴ تعداد گہوڑونکی = $\frac{\text{کل کام}}{\text{کام ایک گہوڑے پر}}$ = ۱۱۹ کے

(۱۱) کسقدر کام ایک گہوڑا ایک سڑک پر جو کہ پچہلی مثال میں ہے ایک ٹن لیجانے میں ۱۰ میل کے فاصلہ پر کریگا جبکہ کل بلندی سڑک کی ۵۰ فیٹ ہے

کام خدشں کا = $\frac{۲۲۴۰}{۱۴}$ × ۱۰ × ۵۲۸۰

" وزن کا = ۲۲۴۰ × ۵۰

∴ کل کام = ۹۹۶۸۰۰۰ کے

کام اوٹہانے ایک شے میں جسکی کہ شکل معلوم ہے

۱۴ فرض کرو کہ جسم ل ب خط متوازی افق ج ط سے اوٹہایا گیا ہے جسمیں سے س بیچکا نقطہ ہے یعنی مرکز ثقل جسم کا ہے اور ی ر دو نقطے برابر فاصلہ پر س سے ہیں اب اگر ہم فرض کریں کہ ہر ایک وزن مثلاً تین تین پونڈ کے

نقاط ی ر پر ہیں جنکا مرکز ثقل س پر ہوگا

اوٹھانے ۳ پونڈ کے میں ر تک = ۳ × ح ر

" " ی تک = ۳ × ح ی

∴ کل کام اوٹھانے شئے کے میں ر اور ی تک

= ۳ × ح ر + ۳ × ح ی

= ۳ (ح ر + ح ی) = ۳ × ۲ × ح س

اسطرح پر واسطے اور نقاط کے بھی جو کہ برابر فاصلہ پر س سے ہیں ثابت ہوسکتا ہے

∴ کام اوٹھانے کل شئے میں = وزن × اوس بلندی میں جسپر کہ مرکز ثقل اوسکا اوٹھایا گیا ہے

(۱) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا کام کا اوٹھانے اشیاء ایک دیوار کے میں جو کہ ۴۰ فیٹ لمبی ہے اور ۱۶ فیٹ اونچی اور ۲ فیٹ موٹی ہے فرض کرو کہ وزن ایک مکعب فیٹ کا اشیاء = ۱۵۰ پونڈ کے ہے

کل جسامت دیوار = ۲ × ۱۶ × ۴۰

وزن = ۱۵۰ × ۲ × ۱۶ × ۴۰

بلندی مرکز ثقل دیوار = ۸ فیٹ کے ہوگی

∴ کام = ۴۰ × ۱۶ × ۲ × ۱۵۰ × ۸ = ۱۵۳۶۰۰۰ کے ہے

(۲) ایک کنوا ۱۳۰ فیٹ گہرا ۶ فیٹ قطر کا کھودنا چاہتے ہیں تو بتلاؤ کہ کسقدر کام اوٹھانے مٹی کے میں ہوگا جبکہ وزن فی مکعب فیٹ = ۱۰۰ پونڈ کے

تعداد مکعب فیٹوں کی کوئیے میں $۶^۲$ × ۷۸۵۴. × ۱۲۰

وزن شئے کا $۶^۲$ × ۷۸۵۴. × ۱۲۰ × ۱۰۰ = ۳۳۹۲۹۲٫۸ پونڈ

∴ کام = $\frac{۱۲۰ × ۳۳۹۲۹۲٫۸}{۲}$ = ۲۰۳۵۷۵۶۸

(۳) کتنے دنوں میں ایک آدمی بوسیلہ ایک ڈہری پہیے کے اوسی شئے کو جو کہ پچھلی مثال سے اوٹہاویگا        جواب ۱۶۰۳

(۴) دریافت کرنا چاہیئے ہیں کام کا واسطے اوٹہانے ۳ ہنڈرڈ ویٹ کویلہ کے ایک کان سے جسکی گہرائی ۲۰ فیدم ہے اور محیط رسّی کا ۲ انچ ہے فرض کرو کہ وزن ایک فیٹ رسّی کا جسکا محیط ۱ انچ ہے = ۰٫۰۴۶ پونڈ کے

وزن ایک فیٹ رسّی کا = $۲^۲$ × ۰٫۰۴۶ = ۰٫۱۸۴ پونڈ

وزن کل رسّی کا = ۰٫۱۸۴ × ۱۲۰ = ۲۲٫۰۸

کام اوٹہانے رسّی میں = $\frac{۱۲۰}{۲}$ × ۲۲٫۰۸ = ۱۳۲۴٫۸

کام اوٹہانے کویلہ میں = ۱۱۲ × ۳ × ۱۲۰ = ۴۰۳۲۰

کل کام = ۱۳۲۴٫۸ + ۴۰۳۲۰ = ۴۱۶۴۴٫۸

(۵) بوجھ شئے کا بڑے سے بڑے مخروط مصر کے میں ۶۰ لاکھ ٹن ہے اور عمود بلندی اوسکی ۴۸۰ فیٹ ہے دریافت کرو تعداد کویلوں کی منوں میں اوٹہانے اوس شئے کے میں فرض کریں جبکہ ایک من کویلہ کے خرچ سے بوسیلہ بہت اچھی کل دخانی کے ۷ کروڑ ہیانے کام کے ہوسکتے ہیں اور بھی دریافت کرو وقت جو کہ اوٹہانے اوس شئے کے میں ۳۰۰ گھوڑوں کی طاقت کو لگیگا

وزن شے کا = ۶۰۰۰۰۰ × ۲۲۴۰

مرکز ثقل مخروط $\frac{1}{4}$ کل بلندی پر قاعدہ سے ہوتا ہے

∴ کام = $\frac{۴۸۰}{۴}$ × ۲۲۴۰ × ۶۰۰۰۰۰

∴ تعداد منونکی = $\frac{۱۲۰ \times ۲۲۴۰ \times ۶۰۰۰۰۰}{۰۰۰۰۰۰}$ = ۳۳۴۰

اور وقت = $\frac{\text{کل کام}}{۲۴ \times ۶۰ \times ۳۰۰ \times ۳۳۰۰۰}$ = ۱۱۳ دن کے

(۶) اب ضلع ایک مکعب ۴ فیٹ کا ہے اور وزن فی مکعب فٹ اوسکا ۱۷۰ پونڈ ہے چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا کام کا جو کہ اوسکے اولٹنے میں اوپر کنارے اب کے ہوگا

اسجگہہ فاصلہ اح مرکز ثقل کا کونے سے = $\frac{1}{2}\sqrt{۲ \times ۴ \times ۴}$




= ۲٫۸۲۸ جبکہ مکعب گرنے پر ہوگا تو مرکز ثقل

ح نقطہ ن پر عمود خط اک میں ہوگا

اسواسطے فاصلہ رن جسپر کہ مرکز ثقل اوٹھایا گیا ہے = ۲٫۸۲۸ − ۲ = ۰٫۸۲۸ فیٹ کے

∴ کام = ۶۴ × ۱۷۰ × ۰٫۸۲۸ = ۹۰۰۸

(۷) عمودی بلندی د د ایک مخروط مضلع کی ۱۲ فیٹ ہے اور اب ضلع مربع قاعدہ کا ۵ فیٹ ہے اور وزن ایک مکعب فیٹ کا ۱۰۰ پونڈ چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا کام کا جو کہ ہوگا اولٹنے اوسکے میں کنارہ اب پر

جبکہ جسم گرنے پر ہوگا تو مرکز ثقل ح ن پر عمود اک میں ہوگا اور کام لانے جسم کو اسحالت میں بموجب بلندی فاصلہ ب ن کے جسپر کہ مرکز ثقل اوٹھایا گیا ہے ہوگا

تب وح = آر = $\frac{۱۲}{۴}$ = ۳ اور آد = $\frac{۸}{۲}$ = ۴

اور اح یا ان = $\sqrt{۴^2+۳^2}$ = ۵ اور رن = ۵ − ۳ = ۲

اور وزن مخروط کا = ۸ × $\frac{۱۲}{۳}$ × ۱۰۰ = ۲۵۶۰۰ پونڈ کے

∴ کام = وزن × رن میں = ۲۵۶۰۰ × ۲ = ۵۱۲۰۰

حکم کام جوکہ اوٹھنے کسی جسم کے میں ہوتا ہے ٹھیک پیمانہ اوسکی استقامت کا ہے

(۸) ایک حوض ۱۲ فیٹ لنبا ۶ فیٹ چوڑا اور ۸ فیٹ گہرا ہے اور بلندی تلی حوض کی پانی سے کوئیے کے ۳۶ فیٹ ہے چاہیتے ہیں ہم دریافت کرنا کام بہرنے حوض کا پانی سے

وزن پانی کا = ۱۲ × ۶ × ۸ × ۶۲٫۵ = ۳۶۰۰۰ پونڈ کے

اب بلندی جنمیں کہ مرکز ثقل پانی کا اوٹھایا گیا ہے = $\frac{۸}{۲}$ + ۳۶ = ۴۰ فیٹ کے

∴ کام = ۳۶۰۰۰ × ۴۰ = ۱۴۴۰۰۰۰

(۹) چاہیتے ہیں دریافت کرنا اوسیکو مانند پچھلی مثال کے جبکہ حوض ۶ فیٹ لنبا اور ۳ فیٹ چوڑا اور ۴ فیٹ گہرا اور تلی اوسکی پانی کوئیے سے ۱۰ فیٹ بلند ہے جواب ۹۰۰۰۰

کام کہودائی میں جبکہ مٹی بوسیلہ تہنگا ڈیونکے اوٹھائی جاتی ہے

۱۴۳ ترکیب مقصد ذیل واسطے حساب کرنے کہودائی کے وہ ہے جوکہ بہت مشہور فرانسیسی انجنیروں نے جاری کی ہے اشیاء بموجب تعداد کہودنے والوں اور بہرنے والوں کے جوکہ اوسمیں درکار ہوتی ہیں تقسیم

کی گئی ہین مثلاً مٹی اوسط درجہ کی خاصیت کی مین ۳ کہودنے والے اور ۲ بہرنے
والے ہوتے ہین اور جبکہ مٹی سخت زیادہ قسم کی ہو تو کہودنے والے زیادہ درکار
ہونگے تعداد کہودنے والونکی انجنیر کو مقرر کرنا چاہیئے کہیپ فاصلہ ہے جوکہ
ایک شخص ہتہ گاڑی یا اور کوئی چیز واسطے لیجانے بوجہ کے بہر کر خالی لیکر لوٹ
آتا ہے اور اوسی عرصہ مین پہاوڑے والا دوسری گاڑی بہر رکہتا ہے یہہ فاصلہ
متوازی افق پر ۱۳۰ فیٹ دریافت کیا گیا ہے اور ایک گاڑی مین ایک مکعب
فیٹ شے کی فرض کی ہے اور ایک پہاوڑے والا ۵۰۰ مکعب فیٹ فی یوم
اوٹہاتا ہے جبکہ شے اونچائی کو لیجانی ہو تو وہ بوسیلہ ایک ڈہلوان سطح کے جوکہ
ہر ایک ۱۲ فیٹ لنبی ہے اور ایک فیٹ بلند ہے اوٹہاتے ہین اوسط
بلندی جسپر کہ شے اوٹہانی ہے بلندی مرکز ثقل اوسی شے کی ہے یعنی وہ بلندی
جسپر مرکز ثقل اوٹہایا گیا ہے

(۱) دریافت کرو تعداد ہر ایک قسم کی مزدوری کی واسطے کہودنے اور لیجانے
مٹی کے ۴۰۰ فیٹ کے فاصلہ پر جبکہ وہ مٹی اوس قسم کی ہو جسمین ۳ کہودنے والے
اور ۲ بہرنے والے درکار ہوتے ہین

تعداد کہیپونکی = $\frac{۴۰۰}{۱۳۰}$ = ۳

∴ ہر ایک بہرنے والے کو ۳ ہتہ گاڑی والے چاہئین اور چونکہ ۳ کہودنے والون
پر ۲ بہرنے والے ہین اسواسطے تعداد کہودنے والونکی سے چند نصف تعداد بہرنے
والون سکے ہوگی

تعداد بہرنے والونکی واسطے کام کرنے کے ایک روز میں = ۶۰۰۰۰/۵۰۰ = ۱۲۰

" پھینکاڈی والونکی " " ۴×۱۲۰ = ۴۸۰

" کہودنیوالون کی " " ۱۲۰×۳/۲ = ۱۸۰

چونکہ کام ۲۰ روز میں ہونا چاہیئے اسواسطے تعداد اد میونکی ۱/۲۰ اوس تعداد کے ہوگی جو کہ ایک دنمیں کام کرنے کے لئے درکار ہی

تعداد بہرنے والونکی ۲۰ روز میں ۱۲۰/۲۰ = ۶

" پھینکاڈی والونکی " = ۴۸۰/۲۰ = ۲۴

" کہودنے والونکی " = ۱۸۰/۲۰ = ۹

(۲) چاہیئے ہیں دریافت کرنا اوسیکو جیسا کہ پہلی مثال میں جبکہ ستے ۵۰۰۰ مکعب فیٹ ہے اور فاصلہ اوسط ۲۴۰ فیٹ اور اوسکے کہودنے میں ۴ کہودنے والے اور ۳ بہرنے والے درکار ہیں

جواب ۵ بہرنے والے اور ۶۳/۴ کہودنے والے اور ۱۰ لیجانے والے

(۳) کسقدر خرچ ہونا چاہیئے مثال پہلی میں جبکہ ایک کہودنے والے کو ۳ شلنگ اور بہرنے والے کو ۲ شلنگ ۶ پینس اور لیجانے والیکو ۲ شلنگ ملیں

مزدوری بہرنے والے کی ۲ شلنگ ۶ پینس ×۱۲۰ = ۱۵ پونڈ کے

" لیجانے والیکی = ۴۸۰×۲ شلنگ = ۴۸ پونڈ کے

" کہودنے والیکی = ۳ شلنگ ×۱۸۰ شلنگ = ۲۷ پونڈ

∴ کل خرچ = ۹۰ پونڈ کے

(۴) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا خرچ کہودنے کا اور لیجانے کا ۴۰۰۰۰ مکعب فیٹ مٹی کا بفاصلہ اوسط ۷۰۰ فیٹ بوسیلہ ٹہیلہ گاڑیوں کے فرض کرو کہ ۳ کہودنے والوں پر ۲ بہرنے والے ہیں اور ہر ایک کی مزدوری ۲ شلنگ ۶ پینس فی یوم ہے

تعداد کہیپوں کی = ۷۰۰/۱۲۰ = ۵٫۸۳

چونکہ ایک بہرنے والا ۵۰۰ فیٹ مکعب مٹی فی یوم اوٹہاتا ہے

∴ تعداد بہرنے والوں کی = ۴۰۰۰۰/۵۰۰ = ۸۰

" کہودنے والوں کی = ۸۰×۳/۲ = ۱۲۰

" لیجانے والوں کی = ۸۰ × ۵٫۸۳ = ۴۶۶٫۴

∴ کل خرچ یعنی نفری مزدوروں کی = ۶۶۶٫۴ اور خرچ = ۶۶۶٫۴ × ۲ شلنگ ۶ پینس = ۸۳ پونڈ ۶ شلنگ ۰ پینس

(۵) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا جیسے کہ پہلی مثال میں جبکہ مٹی = ۲۵۰۰۰ مکعب فیٹ کے اور اوسط فاصلہ = ۶۰۳ کے اور اوسکے کہودنے میں ۲ کہودنے والے اور ۳ بہرنے والے درکار ہوتے ہیں

جواب ۲۹ پونڈ ۲ شلنگ ۲ پینس

(۶) ۷۰۰۰ مکعب فیٹ مٹی پہلی لنبائی کہیپ کی ڈہلوان سطح پر ۸۰ فیٹ کے باوسط بلندی ۸ فیٹ کے بوسیلہ ڈہلوان سطح کے اوٹہا کر بعد میں باوسط فاصلہ ۸۰۴ فیٹ متوازی افق کے لیجانا چاہتے ہیں اور اوسکے کہودنے میں ۴ کہودنے والے اور ۳ بہرنے والے درکار ہوتے ہیں چاہتے ہیں

دریافت کرنا خرچ کا جو کہ کام میں پڑتا ہے جبکہ ہر ایک مزدور کو ۲ شلنگ فی
یوم دیا جاوے

اسجگہہ پر ۸ تختے ڈہلوان سطح میں درکار ہونگے اسواسطے لمبائی ڈہلوان سطح
کی = ۱۲×۸ = ۹۶ اور تعداد کہمبونکی ڈہلوان سطح پر = ۹۶/.۷۵ = ۱۲۸

تعداد کہمبونکی فاصلہ متوازی افق پر = ۴۸/۱۲ = ۴

∴ کل تعداد کہمبونکی = ۱۲۸×۴ = ۵۱۲

تعداد بہرنے والونکی = ۷۰۰/۵ = ۱۴۰

" ٹہنگادی والونکی = ۵۱۲×۱۴۰ = ۷۳۸

" کہودنے والون کی = ۴/۳×۱۴۰ = ۱۸۶،۶۶

∴ کل تعداد نفری کی = ۱۰۵۴ اور ۲/۳

اور خرچ = ۲×۱۰۵۴،۶۶ شلنگ = ۵ پونڈ ۹ شلنگ ۴ پینس

(۷) چاہئے ہیں دریافت کرنا اوسے جیسے کہ پچہلی مثال میں جبکہ اوسکے
بلندی = ۱۲ فیٹ اور فاصلہ متوازی افق = ۳۰۰ فیٹ کے اور واسطے
کام کے ۲ کہودنے والے اور ۳ بہرنے والے درکار ہیں

جواب ۳۸ پونڈ ۱۵ شلنگ ۸ پینس

(۸) ۲۹۰۰۰ مکعب فٹ مٹی کے کہودنے میں اور اوسکو بوسیلہ کل کے بفاصلہ
فاصلہ ۲ میل کے لیجانا ہے اور کل برفتار ۸ میل فی گہنٹہ کے بہری ہوئی
گاڑیونسے اور برفتار ۱۲ میل فی گہنٹہ کے خالی گاڑیونسے چلتی ہے اور

۲۴ مکسر گز مٹی کے ایک کھیپ مین جاتے ہین اور کام شے کے واسطے ۴ کہودنے والے اور ۳ بہرنے والے درکار ہین پس چاہتے ہین دریافت کرنا کہ کتنے وقت مین وہ کہودائی ختم ہوگی اور تعداد آدمیون ہر ایک قسم کی کسقدر ہونی چاہیئے کہ کل بیکار نرہے اور کہودائی کا بہی سوای خرچ کل کے بحساب ۳ شلنگ فی یوم ۱۰ گہنٹہ کے نکالنا چاہیئے اور ایک بہرنے والا ۵۰۰ مکسر فیٹ فی یوم اوٹہاتا ہے

وقت ہر ایک کھیپ کا = ۴/۸ + ۴/۱۲ = ۵/۶ گہنٹہ کے

∴ تعداد کھیپونکی فی یوم = ۱۰ ÷ ۵/۶ = ۱۲

∴ تعداد مکسر فٹونکی جو کہ فی یوم جاتے ہین = ۲۴ × ۲۷ × ۱۲ = ۷۷۷۶

∴ " دنونکی واسطے ختم کرنے مٹی کے = ۲۹۰۰۰۰۰ / ۷۷۷۶ = ۳۷۲۹٫۳

" بہرنے والونکی = ۷۷۷۶ / ۵۰۰ = ۱۵٫۵۵۲

∴ " کہودنے والونکی = ۱۵٫۵۵۲ × ۴/۳ = ۲۰٫۷۳۶ = ۱۰٫۳۶۸ [sic]

" یوم بہرنے والونکی = ۲۹۰۰۰۰۰ / ۵۰۰۰ = ۵۸۰

" " کہودنے والونکی = ۵۸۰ × ۲/۳ = ۳۸۶ ۲/۳

∴ کل تعداد یوم کام کی = ۵۸۰ + ۳۸۶ ۲/۳ = ۹۶۶ ۲/۳

∴ خرچ = ۹۶۶ ۲/۳ × ۳ شلنگ = ۱۴۵ پونڈ کے

(۹) چاہتے ہین ہم دریافت کرنا اوسط جیساکہ پہلی مثال مین جبکہ حسابات مٹی کی = ۱۲۰۰۰۰ مکسر فیٹ کے ہے اور اوسط فاصلہ = ۲ میل کے اور باقی ویسا ہی

جواب   وقت = ۷۷٫۱۴ دن   اور تعداد کہودنے والونکی = ۲۰٫۷۳۶

اور تعداد بہرنے والونکی = ۳۱٫۱۰۴   اور خرچ = ۶۰۰ پونڈ کے

## کام غالب آنے مزاحمت سیّالون کے مین

۱۴ مزاحمت ہوا کی جو حرکت ایک جسم کو مانع آتی ہے تبدیل ہوتی ہے مجذور رفتار سے مثلاً اگر رفتار ایک جسم کی دو چند ہو جاوے تو مزاحمت چہار چند ہوگی اور اگر رفتار سہ چند ہو تو مزاحمت نوگنی ہوگی اور علی ہذا القیاس کیونکہ جب رفتار ایک جسم کی بڑہتی ہے تو فقط کچھہ ہوا ہی زیادہ سرکانی نہین پڑتی بلکہ وہ جسم ہوا کے اجزای پر زیادہ صدمہ سے دہکا دیتا ہے مزاحمت مریگا بڑہنے وسعت سطح سے بہی برعکس ہوا کے بڑہتی ہے ثبوت اوسکا آگے کیا جاویگا

(۱) کسقدر طاقت گہوڑونمین ایک کل کے درمیان اول مثال بیان آٹہویں کے ہوگی اگر فرض کرین کہ مزاحمت ہوا کی کل گاڑیون پر ۳۳ پونڈ ہے جبکہ رفتار ۱۰ میل فی گہنٹہ ہے

اسجگہہ $\frac{۳۰}{۱۰}$ = ۳ یعنی رفتار سہ چند ہوگی

∴ مزاحمت ہوا کی نو چند ہوگی ∴ مزاحمت ہوا کی = ۳۳ × ۹ = ۲۹۷ پونڈ کے

کام جو کہ واسطے غالب آنے مزاحمت ہوا کے فی منٹ چاہئے = ۲۹۷ × ۳۶۴۰

لیکن کام خدمش کا فی منٹ = ۴۰۰ × ۳۶۴۰

∴ کل کام فی منٹ = (۲۹۷ + ۴۰۰) × ۳۶۴۰

∴ طاقت گہوڑونمین = $\frac{۳۶۴۰ \times ۲۹۷}{۳۳۰۰۰}$ = ۵۵٫۷۶

(۲) گاڑیاں ۱۰۰ ٹن وزنکی برفتار ۴۰ میل فی گھنٹہ کے ایک سڑک متوازی افق پر چلتی ہے چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا طاقت کل کی گھوڑوں میں جبکہ مزاحمت ہوا کی اوسیقدر ہو جیسا کہ پچھلی مثال میں ہے

اسجگہہ رفتار فی منٹ = ۳۵۲۰

کام خدشش کا فی منٹ = ۸ × ۱۰۰ × ۳۵۲۰

〃 ہوا کا = $(\frac{۴۰}{۱۰})^۲$ × ۳۳ × ۳۵۲۰

∴ کل کام = ۴۶۷۴۵۶۰

طاقت گھوڑوں میں = $\frac{۴۶۷۴۵۶۰}{۳۳۰۰۰}$ = ۱۴۱

(۳) چاہتے ہیں دریافت کرنا طاقت کل کی مثال ساتویں بیان آ میں اگر فرض کریں کہ مزاحمت برابر اوسکی ہے جو مثال پچھلی میں ہے

اسجگہہ مزاحمت ہوا کی = $(\frac{۵۰}{۱۰})^۲$ × ۳۳ = ۲۵ × ۳۳ پونڈ کے

∴ کل کام مزاحمت کا فی منٹ = ۲۵ × ۳۳ × ۴۴۰۰ = ۳۶۳۰۰۰۰

لیکن کام خدشش اور وزن کا فی منٹ = ۱۸۷۷۳۴

∴ تعداد گھوڑوں کی = $\frac{۱۸۷۷۳۴ × ۳۶۳۰۰۰۰}{۳۳۰۰۰}$ = ۱۱۵٫۶

(۴) طاقت کل کی گھوڑوں میں = ۱۲۰ اور رفتار یکساں اوپر سڑک متوازی افق کے = ۳۰ میل کے اور مزاحمت ہوا اور خدشش کی مثل پہلے کی دریافت کرو وزن گاڑیوں کا

اسجگہہ رفتار فی منٹ = ۲۶۴۰ کے

کام ہوا کا فی منٹ $= ۳^۲ \times ۳۳ \times ۲۶۴۰ = ۷۸۴۰۸۰$

∴ کام کل کا فی منٹ $= ۱۳۰ \times ۳۳۰۰۰ = ۳۹۶۰۰۰۰$

∴ کام کل کا جو کہ خدش مین صرف ہوتا ہے $= ۷۸۴۰۸۰ - ۳۹۶۰۰۰۰$

کام خدش کا فی منٹ حرکت دینے ایک ٹن مین $= ۲۶۴۰ \times ۸$

∴ تعداد ٹن کی $= \frac{۷۸۴۰۸۰ - ۳۹۶۰۰۰۰}{۲۶۴۰ \times ۸} = ۱۵۰۲۳$

(۵) چاہتے ہین ہم دریافت کرنا اوسیکو جیسا کہ پچھلی مثال مین جبکہ طاقت گہوڑو نمین = ۱۴۰ اور رفتار فی گھنٹہ = ۵۰ میل کے    جواب ۲۸۶۱

(۶) چاہتے ہین ہم دریافت کرنا وزن گاڑیون کا مانند پچھلی مثال کے جبکہ وے ڈہلوان سطح سے جسکی بلندی $\frac{۱}{۱۰}$ ستو مین ہے اوترتی ہین    جواب ۳۹

(۷) اگر ایک کشتی پر بوزن ۱۵ ٹن کے جبکہ وہ ۴ میل کی رفتار سے فی گھنٹہ چلتی ہو مزاحمت ہوا کی ۳۳ پونڈ پڑے تو کسقدر طاقت گہوڑو نمین اوسکے ہونی چاہیئے کہ وہ ۸ میل کی رفتار کی مزاحمت سہار سکے

اس جگہہ $\frac{۸}{۲} = ۴$ کے یعنی رفتار جو گئی بڑھ گئی

اسواسطے مزاحمت پانی کی $= ۴^۲ \times ۳۳ = ۵۲۸$ پونڈ کے

کام مزاحمت کا فی گھنٹہ $= ۵۲۸ \times ۸ \times ۵۲۸۰$

∴ طاقت گہوڑو نمین $= \frac{۵۲۸۰ \times ۸ \times ۵۲۸}{۶۰ \times ۳۳۰۰۰} = ۱۱٫۲$

(۸) کتنے گہوڑے واسطے حرکت دینے کشتی پچھلی مثال کے مین برفتار ۵ میل فی گھنٹہ کے درکار ہونگے

مزاحمت $= \left(\frac{۵}{۴}\right)^{۲} \times ۳۳۳ =$ ۳۰۶ پونڈ کے    بوسیلہ فہرست بیان ۱۶ کے وہ

مزاحمت جو کہ گھوڑا ۵ میل کی رفتار سے غالب آسکتا ہے قریب ۴۱ پونڈ کے ہے

∴ تعداد گھوڑونکی $= \frac{۳۰۶}{۴۱} = ۵$

(۹) کیا ہوگا خرچ لیجانے ایک ٹن میں بفاصلہ ایک میل کے پچھلی مثال میں

بحساب ۵ شلنگ فی یوم ایک گھوڑے کے اور کام ایک دن کا ۶ گھنٹہ

فاصلہ ہر روز کا $= ۵ \times ۶$

∴ خرچ ۱۵ ٹن کا واسطے ایک میل کے $= \frac{۵ \times ۵}{۶ \times ۵}$ شلنگ

∴ خرچ ایک ٹن $= \frac{۵ \times ۵}{۱۵ \times ۶ \times ۵} = \frac{۲}{۳}$ پینس کے

**۱۵** سر کام کل کا وہ کسر ہے جس سے کہ نسبت کئے ہوئے کام کی اوس کام سے جو اوس کل پر لگایا جاتا ہے تعبیر ہوتا ہے مثلاً اگر ایک کل صرف آدھا اوسکا کام کرے جو کہ اوس پر لگایا جاوے تو سر کام اوس کل کا اِس حالت میں $= \frac{۱}{۲}$ یا ۵ء کسی قدر ایک کل درست بنائی جاوے تب بھی کچھ نہ کچھ مقدار کام کا خدشش اوسکے اجزاء میں خرچ ہوتا ہے

کام جو کہ اسطور پر ضایع جاتا ہے اوپر وسعت اور خاصیت سطح متماسہ کے یعنی رگڑنے والوں کے منحصر ہے کتنی کلونمیں طاقت کام کرنے والونکی کم و بیشتر فائدہ سے لگ سکتی ہے اسواسطے سر کام ایک کل کا کبھی کبھی دوسری سے بہت مختلف ہوتا ہے فہرست مفصلہ ذیل سر کام کلوں کا واسطے اوٹھانے پانی کے ہے

| اسم کل | سر کل |
|---|---|
| ترچھا زنجیر کا پمپ | ٫۳۸ |
| سیدھا پمپ | ٫۵۳ |
| چرخ یعنی رہٹ | ٫۶ |
| چاین کا پہیہ | ٫۵۸ |
| آرکمیڈیز کا پیچ | ٫۷ |
| پمپ واسطے نکالنے پانی کے کان وغیرہ سے | ٫۶۶ |

(۱) اگر دو گہوڑوں کی طاقت ایک چرخ یعنی رہٹ میں لگائی جاوے تو کتنے مکعب فیٹ پانی فی گھنٹہ ۱۰ فیٹ کی بلندی پر آسکیگا

کام فی گھنٹہ جو کہ لگایا گیا ہے = ۲ × ۳۳۰۰۰ × ۶۰

کام جو کہ فی گھنٹہ ہوتا ہے = ۲ × ۳۳۰۰۰ × ۶۰ × ٫۶۶

کام اوٹھانے ایک فیٹ پانی میں = ۶۲٫۵ × ۱۰

تعداد مکعب فیٹوں کی = (٫۶۶ × ۶۰ × ۳۳۰۰۰ × ۲) / (۶۲٫۵ × ۱۰) = ۴۱۸۲

(۲) اگر ایک کل میں ۵ گہوڑوں کی طاقت لگائی جاوے جو ۳۰۰۰۰ مکعب فیٹ پانی فی گھنٹہ ۴۰ فیٹ کی بلندی پر اوٹھاتی ہے تو کیا ہوگا سر اوسی کل کے کام کا

کام جو کہ فی گھنٹہ لگایا جاتا ہے = ۳۳۰۰۰ × ۵ × ۶۰

کام جو کہ فی گھنٹہ اوس سے ہوتا ہے = ۳۰۰۰۰ × ۶۲٫۵ × ۴۰

∴ سر کام کا = $\frac{\text{کام کیا ہوا}}{\text{کام لگایا ہوا}}$ = ٫۷۵

(۳) کتنے گھوڑوں کی طاقت ایک کل میں ہونی چاہئے کہ وہ ۷۰۰۰ مکعب فیٹ
پانی فی گھنٹہ ایک کان ۳۳ فیٹ گہرے سے اوٹھا سکے

کام اوٹھانے پانی میں فی گھنٹہ = ۷۰۰۰ × ۶۲٫۵ × ٫۶۶

∴ طاقت گھوڑوں میں = $\frac{۶ \times ۳۳ \times ۶۲٫۵ \times ۷۰۰۰}{٫۶۶ \times ۶۰ \times ۳۳۰۰۰}$ = ۶۶٫۲

(۴) ایک حوض ۱۰ فیٹ لمبا ۷ فیٹ چوڑا ۸ فیٹ گہرا ہے اور بلندی
تلی حوض کی پانی کوئے سے ۵۶ فیٹ ہے تو کتنے وقت میں ایک آدمی کل حوض
کا پانی اوٹھاویگا جبکہ وہ ۳۶۰۰ پیمانے کام کے فی منٹ کرتا ہے اور سر کام
پمپ کا = ٫۶۶

وزن پانی کا حوض میں = ۳۵۰۰۰ پونڈ کے

بلندی جسپر کہ مرکز ثقل پانی کا اوٹھتا ہے = ۶۰ فیٹ دیکھو بیان ۱۲-

∴ کام = ۳۵۰۰۰ × ۶۰ = ۲۱۰۰۰۰۰

مفید کام آدمی کا فی گھنٹہ = ۲۰٫۳ کے

(۵) چاہتے ہیں ہم دریافت کرنا اوسی کو جیسا کہ پچھلی مثال میں جبکہ حوض
۷ × ۵ × ۶ اور بلندی اوسکی پانی کوئے سے ۳۷ فیٹ   جواب ۱٫۵ گھنٹہ

(۶) کیا کام پانی مثال ۴ کا بوسیلہ ایک کل کے کریگا جسمیں $\frac{1}{5}$ کام کا
خدشش میں خرچ ہوتا ہے

اسجگہہ وزن پانی کا = ۳۵۰۰۰ پونڈ

جسم کا ۲ ٹن ہے تو اوسکو سطح پر سہارنے کے لئے کتنی داب چاہیئے جبکہ خدش کا کچھہ لحاظ نہیں کیا جاتا ہے جواب ۱ ہنڈرٹ ویٹ

(۲) اگر بلندی سطح کی ۳ فیٹ ہووے تو کتنی داب چاہیئے جواب ½ ۱ ہنڈرٹ ویٹ

(۳) - مثال اول میں اگر خدش ۱/۱۰ وزن کے ہووے تو جسم کو سطح پر سرکانیکے لئے کتنی داب چاہیئے جواب ۱/۱۳ ۲۶۱ پونڈ

(۴) اگر خدش ۱/۴ وزن کے ہووے تو داب کیا ہوگی جواب ۳ ہنڈرٹ ویٹ

## ۳۲ اور ۳۳

(۱) ایک سادہ پیچکی ڈنڈی ۳ فیٹ لنبی ہے اور موٹائی ڈوریونکی ½ انچہ اور ڈنڈی پر ۶ پونڈ کا لگایا گیا ہے تو دباو اوپر تختہ داب کے معلوم کیا چاہتے ہیں جبکہ خدش کا کچھہ لحاظ نہیں کیا جاتا ہے جواب ۱۲۱ ٹن

(۲) جبکہ لنبائی ڈنڈی کی ۲ فیٹ ہے اور موٹائی ڈوریونکی ۳/۴ انچہ تو دباو کیا ہوگا جواب ۵ ٹن

(۳) مثال اول میں اگر موٹائی ڈوریون کی ۱/۳ انچہ ہووے تو دباو کیا ہوگا جواب ۹ ٹن

(۴) ایک مرکب پیچ میں لنبائی ڈنڈیکی ۳ فیٹ ہے اور فاصلہ درمیان بڑے پیچکی ڈوریونکے ½ انچہ اور چھوٹے پیچکی ڈوریونمیں ۲/۵ انچہ ہے اگر اب ۴۰ پونڈ کی طاقت ڈنڈیکے سرے پر لگائی جاوے تو تختہ داب پر کتنا دباو ہوگا جواب ۱۴۱ ٹن

(۵) اگر فاصلہ درمیان چھوٹے پیچکی ڈوریون کے ۳/۸ انچہ ہووے اور طاقت

۲۰ پونڈ کی لگائی جاوسے تو دباو کیا ہوگا جواب ۱۶/۱ ٹن

(۶) کیا ہے فایدہ دباو کا مثال ۴ مین جواب ۱۶۵/۳

## ۳۵

(۱) ایک پانی کے زور کے کل کی چھوٹی ڈاٹ یعنی پسٹن کی مساحت ایک مربع انچھہ اور بڑی کی ۲۰۰ مربع انچھہ ہے اور لنبائی ڈنڈے کی ۳۰ انچھہ اور لاٹھہ ڈاٹ کی مرکز حرکت سے ۴ انچھہ کے فاصلہ پر لگی ہوئی ہے اب اگر ایک زور ۵۶ پونڈ کا ڈنڈی پر لگایا جاوے تو اوس سے بڑی ڈاٹ پر کیا دباو ہوگا جواب ۷۵ ٹن

(۲) اگر مساحت بڑی ڈاٹ کی ۴۰ مربع انچھہ ہووے تو دباو کیا ہوگا جواب ۱۵ ٹن

(۳) مثال اول میں اگر سطح چھوٹی اور بڑی ڈاٹ کی ۳/۴ اور ۴۰۰ مربع انچھہ ہووے تو دباو کیا ہوگا جواب ۲۵ ٹن

## ۴۱ اور ۴۳

(۱) فرض کرو کہ و ق = ۶ فیٹ اور و آ = ۳ فیٹ کے ہے (۹۲ صفحہ کی شکل کو ملاحظہ کرو) اور وزن کیواڑ کا = ۴ ہنڈرڈ ویٹ کے تو دباو او پر مینخ و کے معلوم کیا چاہتے ہین جواب ۵ ۶ ہنڈرڈ ویٹ

(۲) اگر وزن کیواڑ کا ۳ ہنڈرڈ ویٹ ہووے تو دباو کیا ہوگا جواب ۴۲۳ ہنڈرڈ ویٹ

(۳) مثال اول مین اگر بلندی کیواڑ کی ۵ فیٹ ہووے تو دباو کیا ہوگا جواب ۴۶ ہنڈرڈ ویٹ

(۴) فرض کرو کہ م ر = ۵ فیٹ کے (۹۳ صفحہ کی شکل دیکھو) اور م د = ۲ فیٹ اور ر ط = ۳ فیٹ کے ہے اور لنبائی ستونکی = ۱ فیٹ کے اور وزن شئے کا فی مکعب فیٹ ۱۲۰ پونڈ ہے اور ط = ۳۰۰۰ پونڈ کے اور سمت اوسکی افق سے ۴۵° کا میل رکھتی ہے تو بتاؤ کہ ستون قایم رہیگا یا گر پڑیگا جواب وہ قایم رہیگا

(۵) ط کو دریافت کیا چاہتے ہین کہ جس سے ستون نقطہ او کے لئے برہو جاوے جواب ۳۴ پونڈ

(۶) دریافت کیا چاہتے ہین مثال ۴ نہین کہ ستون قایم رہیگا یا نہین جبکہ سمت ط کی ۶۰° کا میل رکھتی ہے جواب وہ گر پڑیگا

## ۴۷ اور ۴۹

(۱) دباو اوپر ایک کواڑکے جو کہ پانی کو روکنے کے واسطے لگایا گیا ہے معلوم کیا چاہتے ہین جبکہ کہ چوڑائی ۱۰ فیٹ اور گہرائی ۶ فیٹ ہے جواب ۱۱۲۵۰ پونڈ

(۲) اگر گہرائی ۹ فیٹ ہووے تو دباو کتنا ہوگا جواب ۲۵۳۱۲ پونڈ

(۳) مثال اول میں تلی سے کتنی دور تک کل دباو کا اثر ہوگا جواب ۲ فیٹ

(۴) بلندی ایک مستطیل پشتہ کی ۹ فیٹ اور موٹائی اوسکی ۴ فیٹ اور وزن شئے کا فی مکعب فیٹ ۱۲۰ پونڈ ہے تو بتاؤ کہ پشتہ استادہ رہیگا یا گر پڑیگا جبکہ پانی لبریز ہے جواب وہ قایم رہیگا

(۵) جبکہ موٹائی اوسکی ۳ فیٹ ہے تو بتاؤ کہ وہ کھڑا رہیگا یا گر پڑیگا جواب وہ گر پڑیگا

# ۵۳

(۱) وزن ایک بجرے کے ڈوبنے کا دریافت کیا چاہتے ہین جسکی کہ لنبائی ۱۰ فیٹ اور چوڑائی ۴ فیٹ اور گہرائی ۳ فیٹ باہر کی طرف سے ناپی گئی ہے اور موٹائی تختونکی ۲ انچہ ہے اور وزن لکڑیکا فی مکعب فیٹ ۵۰ پونڈ ہے جواب ۲۶۹ ٹن

(۲) مثال گذشتہ مین ۲ ٹن کے وزن سے بجرا کتنے گہرے تک ڈوبیگا جواب ۱۸ء۲ فیٹ

## سوالات متفرقات

(۱) ایک کل کے گہوڑونکی طاقت معلوم کیا چاہتے ہین جو کہ ۱۷۸۹۴۰۰۰ پیمانہ کام کے فی گہنٹہ کرتی ہے جواب ۹۰۳ء۹

(۲) کتنے مکعب فیٹ پانی ۱۰۰ فیٹ کی بلندی پر ایک کل ۷ گہوڑونکی طاقت کی فی گہنٹہ پمپ سے نکالیگی جبکہ فرض کرین کہ ایک تہائی کام کی خدشش سے ضائع ہوتی ہے جواب ۱۴۷۸۴ء

(۳) ایک کوئے کی کوٹہی ۴۰ فیدم گہری اوتارنی ہے اور مساحت اوسکی عرض کی ۳۰ مربع فیٹ ہے تو بتاؤ کہ کسے کے نکالنے مین کتنے پیمانہ کام کے ہونگے اگر فرض کرین کہ وزن ہر ایک مکعب فیٹ کا ۱۰۰ پونڈ ہے جواب ۵۶۴۰۰۰۰۰

(۴) اگر گہرائی ۵ فیدم ہو وے تو کتنے پیمانہ کام کے ہونگے جواب ۱۳۵۰۰۰۰

(۵) ایک دیوار جو کہ ۴۰ فیٹ لنبی اور ۲۰ فیٹ بلند اور ۳ فیٹ چوڑی اوسکے بنانے کے لئے شے لیجانے مین کتنا کام ہوگا اگر فرض کرین کہ وزن فی فیٹ

کا ۱۱۳۰ پونڈ ہے  جواب ۲۹۹۰۰۰۰

(۶) ایک حوض جسکی لنبائی ۱۲ فیٹ اور چوڑائی ۶ فیٹ اور گہرائی ۱۰ فیٹ ہے اوسکو پانی سے بہرنے مین کتنا کام ہوگا جبکہ تلی اوسکی کوئے کے پانیکی ہمواری سے ۳۰ فیٹ ہے  جواب ۱۰۷۵۰۰۰

(۷) اگر گہرائی حوض کی ۱۲ فیٹ ہووے تو کتنا کام ہوگا  جواب ۱۹۴۴۰۰۰

(۸) مثال ۷ مین اگر حوض ہر ایک گہنٹہ مین ۳ مرتبہ بہر آجاوے تو بتاؤ اوسکے بہرنے کے لئے کے گہوڑونکی طاقت درکار ہوگی  جواب ۳۳ء۳

(۹) ایک گہوڑا ۱۶۰ پونڈ کی کشش سے ایک کل کو گہوماتا ہے تو بتاؤ وہ فی منٹ کتنے چکر لگا جبکہ وہ ایک دایرہ مین گہومتا ہے جسکا قطر ۲۰ فیٹ ہے اور فرض کرین کہ وہ ۳۳۰۰۰ پیمانہ کام کے فی منٹ کرتا ہے  جواب ۱۵ء۳

(۱۰) وزن ایک جسم ط کا ۴ پونڈ اور ق کا ۸ پونڈ ہے اور فاصلہ درمیان اوسنکے ۵ انچہ ہے تو فاصلہ مرکز ثقل کا ق سے دریافت کیا چاہیئے ہین  جواب ۵ انچہ

(۱۱) بموجب مثال گذشتہ کے دریافت کیا چاہیئے ہین جبکہ ط = ۲ پونڈ کے ہے  جواب ۳ انچہ

تمت

# رساله

## درباب پلون دریاؤن ہند کے

تصنیف کیا ہوا کرنیل الیف ایبٹ صاحب کی انجنیر
احاطہ بنگال کا ترجمہ کیا ہوا منشی لعل اول ہیڈ ماسٹر
مدرسہ رڑکی کا

چھاپہ خانہ مدرسہ رڑکی میں چھاپا گیا

سنہ ۱۸۵۴ع

3rd Edition
1000 Copies
Price 4 As.

تیسری دفعہ چھاپا
قیمت ۴ر

# دیباچہ

یہہ مختصر رسالہ واسطے آزمودہ اور تعلیم یافتہ انجنیروں کے
نہیں ہے بلکہ اسمیں تہوڑے سے آسان قاعدے صرف
واسطے اُن شخصوں کے درج کئے ہیں جنہوں نے کہ علم
انجنیرنگ میں کچھ تعلیم نہیں پائی ہے اور اُنکو اکثر اِس
ملک میں پل وغیرہ تعمیر کرانے کا اتفاق پڑتا ہے
میں نے اِسمیں صرف بیان پلوں سنگی اور خشتی کا
کیا ہے کیونکہ وے ہی اکثر کام میں آتے ہیں اور مضمون
پلوں چوبی کا اسقدر وسیع ہے کہ وہ اسطور پر مختصر بیان
نہیں ہو سکتا ہے پل چوبی بہت قسم کے ہیں اور وے

مبنی بہت سے مختلف قاعدون پر ہین حساب کرنے
قوت متصادمہ اور آؤر زوروںکے مین جو اسکے جزون پر
پڑتے ہین اور بیان کرنے جوڑون وغیرہ کے مین علم
انجنیرنگ اور بڑے بڑے دقیق نقشے درکار ہین اسلئے
وسے احاطہ اس رسالہ کے سے باہر ہین میری دانست
مین جبکہ کوئی عظیم پل چوبی تعمیر کرانا ضرور ہو اس حالت
مین ہمیشہ کسی تعلیم یافتہ انجنیر سے التجا کرنی چاہئے
کوئی اور انجنیر جسکو فرصت ہو ایک رسالہ درباب
پلون چوبی کے تصنیف کرے مجکو اسوقت کچھ فرصت
نہین ہے

اس رسالہ مین بہت سلیس طور پر حساب کیا گیا ہے
تاکہ چند سوالات جو اسمین درکار ہوتے ہین ہر کوئی
اوورسیر کہ جسکو دریافت اصول علم حساب مین تہوڑی

بھی مہارت ہو حل کر سکے

حساب کرنے قوت متصادمہ محراب کے میں لحاظ

وزن محراب کا جس سے پائے کو تقویت ہوتی ہے نہیں کیا ہے

کیونکہ اسکو حساب میں لانے سے یہہ سوال واسطے

حلکرنے عوام حساب دانون کے بہت مشکل ہوگا

شاید کہ یہہ رسالہ واسطے کیبنٹی سڑکون کے چھوٹے

چھوٹے پلون کی تعمیر میں جو اکثر سڑکون پر واقع ہوتے

ہیں مفید ہو لیکن جبکہ کسی بڑے دریا سے کام پڑے

اسحالت میں ہمیشہ کسی آزمودہ تعلیم یافتہ انجنیر کی

صلاح لینی چاہیئے کیونکہ اسمیں کتنی باریکیاں ہیں جو

کہ موقع پر منحصر ہیں اور وے صرف آزمودہ آدمی کے

خیال میں چڑہتی ہیں

# رسالہ درباب پلون دریاؤن ہندؒ

ٹلنا محراب کا استحالت کو کہتے ہین جبکہ سب اجزا اوسکے
ٹلے رہتے ہین یعنی اپنی جاے اصلی پر بغیر مدد دیگر اور مصالح
کے قائم رہتے ہین

(۲) عمل مین اکثر ٹلی ہوئی محراب کا فقط اوسیقدر لحاظ
کرتے ہین جو متعلق پایون قوس کے ہے حصول ٹلنے محراب
کو قوت متصادمہ محراب کہتے ہین

(۳) ایک محراب اسطرح کے ایسی ہی ہو سکتی ہے
جو از خود شکستہ ہو کر برباد ہو جاوے جیسے کہ وایم ایڈورڈ نے

دوسرے قصد پل بنانے دریای ٹاف کے مین تعمیر کی تہی
وہ محراب نصف دائرہ بقطر ۱۴۰ فٹ کے تہی اور عمیق
اطراف اُسکی عمارت سے پر کی گئی تہین اس وزن
عمارت سے اوسکی اطراف نے دیگر درمیان کے اوسکے
حصے کو اوپر کو اوبہار دیا اور وہ محراب زمین پر گر گئی
لیکن ایسا اتفاق بہت کم ہوتا ہے اور صرف محرابون
نصف دائرہ اور نوکدار مین جنکی وسعت زیادہ ہے
ہو سکتا ہے اسطور کی محرابین بہی اطراف مین سوراخ
رکہنے اور اَور ترکیبون سے کہ ذیل مین بیان ہونگی خوب
مضبوط ہو سکتی ہین

(۴) وزنی کرنا اطراف کا محراب کو ہر نوع پر مضر ہے
گو کہ وہ چہوٹی قسم کی محرابون کو کچہہ بہت ضرر نہین
پہونچاتا ہے تاہم بہی متاخرین معمار سواسے لحاظ ٹہلنے

محراب کے واسطے کم کرنے خرچ کے وزن اطراف پر کم کردیتے
ہیں

(۵) تذکرۂ مذکورۂ بالا سے اور اوروں سے دربارِ
شکل اور موٹائی محراب کے کہ اونکا بیان موقع پر ہوگا ہم یہ
کہہ سکتے ہیں کہ اگر محراب اپنے پایوں پر استوار ہو تو وہ
قائم رہیگی اسی سے ہم مضمون دوسرے باب پر یعنی قوت
متصادمہ محراب پر آتے ہیں

# باب دوم

## بیان قوت متصادمہ محراب

بارلو صاحب انگلستان کے مدرس ریاضی کے نے
ثابت کیا ہے کہ خطوط سمت قوت متصادمہ محراب کے اون
خطوط منحنی سے ملتے ہین جنکو قسم ہیپربولا یعنی شکل قریب
البیضوی کی کہتے ہین صحیح قسم اون شکلون کی منحصر ہے
اوپر ترکیب تقسیم وزن کے جو جز محراب پر پڑتا ہے
ہیپربولا یعنی مشہور شکل قریب البیضوی ہماری مراد حاصل
کرنے کے لیئے بہت بہتر ہے کیونکہ اوسکی غلطی سے
کچھہ نقصان نہین ہے اسواسطے ہم یہہ قاعدے قرار دیتے ہین

قاعدہ قوت متصادمہ کسی محراب کی کسی نقطہ پر سمت مماس پیرپیولا کی میں جو اوس نقطے پر کہینچا جاے ہوگی

(۳) مختلف ترکیبیں کہینچنے شکل پیرپیولا کا بیان بیان کرنا کچھہ ضرور نہیں کیونکہ تتمہ اول میں وسے خواص اوسکے مندرج ہیں جو کہ ہماری غرض کے واسطے درکار ہیں

(۴) شکل ملانے پیرپیولا اور دائرے کی سے یہہ دریافت کیا گیا ہے کہ یہ دونوں شکلیں تہوڑی دور تک مطابق ہوتی ہیں اور قوس ۶۰ درجے کو ہم خبر راسر کسی پیرپیولا کا ازراہ عمل کہہ سکتے ہیں صرف عمل میں لانے قوس ۶۰ درجے کسی دائرے کی سے ہم ایک ایسی محراب تعمیر کر سکتے ہیں جسکی قوت متصادمہ کہینچنے مماس دائرے کے سے یا کہینچنے عمود نصف قطر کے سے

بخوبی دریافت ہو سکتی ہے شکل اول مین ا د ب قوس
۶۰ درجے کی ہے اور خطوط ا ج اور ب ا عمود نصف
قطر ون س ا اور
س ب کو مماس
دائرے کے اور یہی
خط سمتون قوت
متصادمہ محراب کے ہین ※

شکل اول




(۴) بعد ۶۰ درجے کی قوس کے خط قوت متصادمہ کا
مماس اوس ہیپر بولا کو ہوتا ہے جسکے راس پر یہہ قوس
ا د ب ہے ترکیب دریافت کرنے قوت متصادمہ
کی تتمہ اول مین ہے اب ہم یہہ دریافت کرتے ہین کہ

---

※ واسطے دریافت کرنے مرکز س کے پرکار مین ا ب لیکر دو قوسین مرکزون
ا اور ب سے تقاطع کرتے ہوئے س پر کھینچو *

قوس ۶۰ درجے کی کسطور پر بخوبی عمل مین آسکتی ہے

(۵) ۶۰ درجے کی قوس کی محراب مین نصف قطر برابر
وسعت محراب کے ہوتا ہے اور ارتفاع محراب کا یعنی جیب معکوس
درمیان ½ اور ⅛ وتر کے* یہہ مناسبت گوکہ ہندوستان
مین کم رکہتے ہین لیکن انگلستان مین بہت رائج ہے

(۶) ایک اور قوس مرکز سے لیکن بڑے نصف قطر سے
واسطے موٹائی محراب کے کہینچو اگر پائے محراب سنگ پر ہوون
تو ہمکو ایک محراب تلی ہوئی حاصل ہوگی یعنی اگر تیرخ ضلعون
اوسکے سنگون کے بسوی مرکز ہوون تو وہ محراب اگر اوسکے

---

* ارتفاع یعنی جیب معکوس وتر کو کسر عشاریہ ۱۳۳۹۷۴۶ سے ضرب دینے سے
حاصل ہوتا ہے یہہ صرف واسطے ۶۰ درجے کی قوس کے ہے کیونکہ یہہ بر جیب معکوس
۳۰ درجے کا بنصف قطر ایک کے ہے اور اور صورتون مین بذریعہ علم مثلث یا نقشہ
جیب معکوس کے کہ تتمہ مین نقشے پنجم مین مندرج ہے یا اسطور پر دریافت ہو سکتا ہے

جیب معکوس = نصف قطر − $\sqrt{(\text{نصف قطر})^2 - (\text{نصف وتر})^2}$

جوڑوں میں بجاے مصالح کی کوئی شئے چکنی یا پہسلنی بہی
لگادیں ساکن رہیگی

(۷) بعد دریافت کرنے سمت خط قوت متصادمہ کے
یعنی اوس زاویہ کے جو وہ افق سے بناتا ہے شکل اول اور
دوم سے ہم مقدار اوس قوت کا جس سے کہ محراب پاسے
بیرونی سے متصادم ہے ایک صحت کے ساتہہ دریافت کر
سکتے ہیں

قاعدہ دریافت کرو جسامت محراب کی جس سے
اوسکا وزن دریافت ہو سکتا ہے اور نصف اوسی وزن
کو مماس التمام زاویہ میل خط قوت متصادمہ کے سے
ضرب دو حاصل ضرب قوت متصادمہ سمت متوازی اُفق
میں ہر ایک پائے بیرونی پر ہوگی

(۸) واسطے نکالنے اِس قوت کے بدون حساب کے کوئی خط

اب عمود اُفق کو کہینچو (شکل دوم) نقطے آ سے خط اس
بزاویہ ب اس کہ برابر فرق درمیان ۹۰ اور ا و س زاویہ کے
جو کہ خط قوت متصادمہ کا
اُفق سے پیدا کرتا ہے
کہینچو ایک پیمانہ سے
*پونڈ یا ہنڈریڈ ویٹ یا
ٹن میں وزن نصف

شکل دوم




قوس کا خط اب پر د سے د تک لگاؤ دي عمود اب کو
کہینچو کہ خط اس ي پر تقاطع کرے دي ناپنے اوسی پیمانہ
کے سے برابر مقدار قوت متصادمہ متوازي اُفق کے معلوم
ہوگا

---

* ایک پونڈ قریب نیم آثار کے ہوتا ہے اور ایک ہنڈریڈ ویٹ ۱۱۲ پونڈ
کا اور ایک ٹن ۲۰ ہنڈریڈ ویٹ کا ہوتا ہے

# باب سوم

## بیان پایہ بیرونی

اشکال اول اور دوم میں محرابیں ایک کنارے دریا سے دوسرے تک ہیں اور زمین کو واسطے برداشت کرنے وزن اور قوت متصادمہ محراب کے سخت فرض کیا ہے لیکن چونکہ اکثر ایسی زمین عمل میں کم پائی جاتی ہے اسجہت سے ہر کنارے پر ایک مجسم تعمیر کرتے ہیں جسکو پایہ بیرونی کہتے ہیں اور یہہ پائے اوپر مضبوط بنیاد کے بنائے جاتے ہیں

(۳) اگر خط لا ء شکل سوم میں نہ مضبوط زمین کی ہو یعنی چکنی مٹی یا سنگ یا کنکر کی تو ظاہر میں اتنی ہی ضرورت معلوم ہوگی کہ قوس پیرہولا یا قریب البیضوی کو اوس

نہ تک بڑہا دیوین لیکن اسحالت مین صورت نقصان
کی بسبب وزن بالائی مٹی کے نظر مین آتی ہے اسجہت سے
یہہ لازم پڑا کہ پایہ بیرونی شکل سوم
عمود تعمیر کرنا
چاہئے گو کہ
اوسمین صرف
اشیاء وغیرہ کا
زیادہ ہے




(۲۴) شروع قوس کو حتی المقدور اسقدر پست رکہنا
چاہئے کہ اوسمین کسی نوع کی تکلیف اور اندیشہ نہو
کیونکہ اس تدارک سے جسم پایہ کا کم ہو جاتا ہے بلندی
شروع قوس کی اکثر موقع پر منحصر ہے مثلاً جبکہ دریا مین
کسی نوع کی آمد و رفت نہو تو شروع قوس کو تہوڑے

انچ زیادہ بلند خط زیادہ سے زیادہ چڑہاو دریاکے سے رکہنا چاہئے اوسمیں یہہ بہی لحاظ درکار ہے کہ پل بنانے میں بلندی چڑہاو دریاکی پیشتر سے زیادہ ہوجاتی ہے

(۴) جس جگہہ دریا میں آمد و رفت ہوتی ہے تو پایوں کو اسقدر بلند رکہنا چاہئے کہ اوسکے نیچے راستہ رہسکے اور قوس کو اسقدر بلندی دینی چاہئے کہ باردار کشتیاں اوسکے اندر ہوکر نکلجاویں

(۵) بیجا بلند کرنے پایوں یا محرابوں کے سے صرف نقصان مصالح وغیرہ کاہی نہیں ہوتا ہے بلکہ سڑک میں چڑہائی نامناسب ہوجاتی ہے ورنہ اوسکے واسطے مٹی زیادہ بہرنی پڑتی ہے

(۶) بعد مقرر کرنے بلندی شروع قوس اور سڑک بموجب موقع کے موٹائی اب پایہ کو دریافت کرنا چاہئے

کہ وہ قوت متصادمہ قوس کی برداشت کر سکے فن انجنیرنگ

یعنی کار عمارت میں یہہ بہت مشکل مقام ہے اور اختلافون

سے جو اس باب میں درمیان مشہور شخصون کی عمارت

کے پائے جاتے ہیں یہہ معلوم ہوتا ہے کہ دو شخص بھی

ایک قاعدے یا اصولون پر نہیں چلے ہیں

(۷) پایہ بیرونی کو شکل چہارم میں ایک مضبوط مجسم

اب س د فرض کر سکتے ہیں جو اپنی جای سے دو طور پر

ہل سکتا ہے یعنی گردش کہانے سے خط قاعدے ب پر

بسبب قوت متصادمہ

شکل چہارم




کے جو خط ی س میں ہے

یا پھسلنے سے اپنے قاعدے

اب پر جبکہ پایہ بیرونی

عظیم ہو تو اوسکو رغبت گردش کہانے کی زیادہ ہوتی ہے

اور جبکہ وہ پست ہو تو اوسکو رغبت پہسلنے کی اپنے قاعدے

پر زیادہ ہوتی ہے پر تخمینہ قوت کا واسطے روکنے پہلی حرکت

کے آسانی سے ہو سکتا ہے لیکن واسطے قوت روکنے

پہسلنے کی میں بسبب نہ دریافت ہونے اچھی نوع پر قاعدے

خدشہ یا رگڑ کے بہت مشکلات درپیش ہوتی ہیں اسجہت سے

ہم پہلی حالت میں قوت قریب قریب ہی نکالتے ہیں

(۸) قوت روک پائے کی برعکس گردش کہانے کے

گیروٹ کے بدون لحاظ مٹی کے اوسکی پشت پر حاصل ضرب

جسامت پائے د ب س د اور نصف موٹائی ا ب سے

بیان ہو سکتی ہے اگر پایہ اور محراب ایک ہی قسم کے سنگ

یا خشتوں کا تعمیر ہوا ہو تو ہم لحاظ جسامت کا چھوڑ سکتے

ہیں اور صرف سطح سے ہی حساب کر سکتے ہیں اسمیں بہت

آسانی ہو جاتی ہے

(۹) ترکیب مذکورۂ بالا واسطے دریافت کرنے موٹائی
پایہ بیرونی کے کردہ قوت متصادمہ محراب کے واسطے اوسکی
گردش کرنے کی برداشت کرسکے مثال سے بہت اچھی طرح
بیان ہوسکتی ہے

(۱۰) کنارے کی محراب پل ہچیسن کی شہر گلاسگو میں
کو اسٹیون صاحب نے تعمیر کی ہے ایک ۶۰ درجے کی قوس
دائرہ ہے نصف قطر اور وتر قوس دونوں برابر ۴۵ فٹ
کے ہیں اور خط قوت متصادمہ کا مماس دائرہ نقطے شروع
قوس پر افق سے میل ۳۰ درجے کا رکھتا ہے اور موٹائی
محراب کی ہر جگہ پر ۲ فٹ ۳ انچ ہے بلندی شروع قوس
کی ۱۸ فٹ لیکن پائے مجسم پر بلندی اوسط ۱۴ فٹ
تک ہیں

(۱۱) واسطے دریافت کرنے قوت متصادمہ محراب کے

وزن سٹرک کا اور جو کبھی کبھی اوپر پڑتا ہے لحاظ کرنا

چاہئے جبکہ محراب سنگین ہو تو ۱۸ انچ جوڑنے میں موٹائی

محراب میں بہ سبب وزن آجاتا ہے اسمیں محراب کو ہم

اب ۵ فٹ موٹی      شکل پنجم



فرض کر سکتے ہیں

اور وتر نصف قوس کا

۳۵ فٹ اور

۵ × ۳۵ = ۱۷۵

مساحت نصف محراب کی حاصل ضرب اسکا اور مماس التمام

۳۰ درجے کا قوت متصادم محراب کی ہے یعنی ۱۷۵ ×

۰.۵۷۷۳ = ۱۰۱.۰۳ قوت متصادمہ پہلو پر بازو سے

محراب ۱۸ فٹ لمبی کے ہے اسواسطے کل قوت جو پایہ کو

روکنی چاہئے یعنی ۱۰۱.۰۳ × ۱۸ = ۱۸۱۸.۵۴ ہے

(۱۲) واسطے دریافت کرنے موتائی پایہ کے کہ قوت متضادمہ محراب کی برداشت کرسکے فرض کرو ب بلندی اور م موٹائی پائے کی تو ب × م = مساحت پائے کی اور فرض کرو یہہ بھی جیسے کہ محراب مین وزن پائے سے تعبیر ہوسکتی ہے اوسکو نصف م مین ضرب دینا چاہیئے بموجب قانون ترازو کے اسواسطے م × ب × $\frac{م}{۲}$ یا $\frac{ب \times م^۲}{۲}$ قوت پائے کی واسطے روکنے قوت متضادمہ کے ہے اوسکو برابر کرنے قوت متضادمہ محراب کی سے یہہ مساوات پیدا ہوتی ہے $\frac{ب \times م^۲}{۲}$ = ۱۵۲۵ اسکے حل کرنے سے قیمت م کی ۱۹ فٹ ۲ انچ یا ۱۹ فٹ ۳ انچ نکلی یہہ قریب قریب برابر اوسکے ہے جو اسٹیون صاحب نے مجسم پایہ کو دی ہے

(۱۳) موٹائی بالا سے پایہ ٹھیک محراب اور اوسکے

وزن سے ٹل جاتا ہے لیکن پایہ زیادہ مضبوط کرنا مناسب ہے یہہ مراد پشتے لگانے سے حاصل ہوتی اسٹیون صاحب نے یہہ بہت بھاری پایئے ہیں یعنی دو پشتے ۱۷ فٹ لمبے اور ۱۳ فٹ چوڑے مع محرابون متوازی افق کے درمیان اونکے تعمیر کئے ہیں میری دانست میں چار پشتے ہر ایک جنہیں سے لمبائی میں برابر ایک ثلث یا ایک نصف ہوتا ہی




پایئے کے اور چوڑائی میں برابر ایک دسوین ($\frac{1}{10}$) اوسکے بہتر ہونگے

(۱۴) مثال بالا کتنے ہی نقشون میں سے صرف اسر سیت سے چنی ہے کہ اوسمان قوس ۶۰ درجے کی تہی شہر لمیرک کے پل ویلزلی میں یہہ قاعدہ خوب درست پڑتا ہے بحسب قیمت ۱۴ فٹ ۱۰ انچ سے اور وہ موٹائی جو

نمو صاحب نے مجسم جیسے پائے کو دی ہے ۱۵ فٹ ہے
اور اوسمیں تین پشتے بھی لگائے ہیں ہر ایک ۱۲ فٹ لمبا
اور ۱۲ چوڑا ہے لیکن پل جینا شہر پیرس کے میں جسمیں
قوس ۴۵ درجے کی ہے وتر ۱۹ فٹ ۵ انچ اور جیب معکوس
۱ فٹ ۹ انچ کے ہے اور محسوب قیمت ع کی یعنی موٹائی
پائے کی ۴۸ فٹ معمار لیمانڈ صاحب نے پائے کو موٹائی
۴۵ فٹ کی کہ برابر نصف وتر کے ہے دی ہے

(۱۵) جبکہ قوس بیضوی ہو تو قوت متضادہ کا اسطرح
حساب ہوسکتا ہے کہ خط قوت متضادہ کا وہ مماس
ہوگا جو اوس نقطے پر جہانکہ سر ہوا پائے کو اوپر کی طرف
خارج کرنے سے تقاطع کرتا ہے کھینچا جائیگا

(۱۶) درباب دوسری نوع کے گرنے کے جسمیں پایہ
اپنی بنا دیر پھسلتا ہے رینی صاحب کی آزمائش سے

سنگ خارا کم صاف کئے ہوئے پر معلوم ہوتا ہے کہ خدشہ
یعنی رگڑ اسطور کے سنگ میں کچھ زیادہ اوسکے نصف وزن
سے ہوتی ہے خیال کرنے زائد قوت مصالحہ کے سبب ہم
دونوں کی قوت شامل کر کر گو کہ کل وزن کی برابر نہیں
فرض کر سکتے ہیں تب بھی ہر نوع اوسکو باعتبار تمام $\frac{3}{4}$
اوسکے وزن کی لے سکتے ہیں اِس قوت کو $\frac{3}{4}$ وزن عمارت
کے فرض کر کر ہم صورت مفصلہ ذیل نکالتے ہیں

(١٨) فرض کرو ا د ب ایک محراب ٦٠ درجے کی قوس
کی ہے ا ب برابر ١٠٠ فٹ کے اور د ہ ٥ فٹ کے (شکل ششم)
بلندی یعنی جیب معکوس ١٣ $\frac{1}{2}$ فٹ کے اور سڑک اوپر
ڈاٹ کے ١ فٹ اِس سبب سے کل بلندی پائے کی
١٣ $\frac{1}{2}$ + ٥ + ١ = ١٩ $\frac{1}{2}$ فٹ کے ہے کیونکہ قوت متضاد
نیچے کی طرف پائے کے ہے اِس سبب سے اوسکی رغبت

پہلنے کی بہ نسبت او لٹنے کے زیادہ ہوگی قوت متصادمہ

شکل ششم

متوازی افق

کے برابر ہے

×٥٠×٦ ٢/٣

مماس التمام

٣٠ درجے میں

=٥٧٦ کے




اس سے یہہ

مساوات نکلنے کی پیدا ہوتی ہے ب × م × ٣/٤ = ٥٧٦

م = ٥٧٦/ب × ٤/٣

اور کیونکہ ب برابر ١٩٫٥ کے ہے اسواسطے م = قریب

٣٩ فٹ کے واسطے عافیت کے کچھہ تھوڑا زیادہ کرنا چاہئے

(١٨) شکل ہفتم میں بلندی ایک پانچویں وتر کی ہے

یعنی قیمت ب کی ۳۶ فٹ ہے اسجہت سے محسوب قیمت

م کی ۴۸ فٹ ہوتی ہے

شکل ہفتم




(۱۹). قوت

متصادمہ محراب کی

عمارت کی مضبوطی

سے جبکہ وہ ایک جسم ہوجاتی ہے بہت کم ہوجاتی ہے

یہہ اتفاقاً ایک اچھے عظیم پرانے پل کے گرنے سے خوب

معلوم ہوا ایک وسیع وادی جس سے گذر بوسیلہ پل کے

جو اوسکے تہوڑے سے حصے پر ہے اور بوسیلہ بہراو کے جسکے

اندر چہوٹے چہوٹے دروازے چہوڑ دیئے ہیں اور وہ

اوسکے باقی کے حصے پر ہے ہوتا ہے

(۲۰) برسات سنہ ۱۸۴۴ع میں ایک سرا اس پل کا ۱۳۰ فٹ

لمبا جسمیں چہہ چہوٹی محرابیں صندوقوں ۹ فٹ گہری پر

تعمیر ہوئی تہین پانی سے مد تہوڑے سے جیسے بہاو کے اڑگیا تہا
بسبب کافی نہونے راستے پانی کے یہہ تجویز کی گئی کہ بجاے
ٹوٹے ہوئے حصے پل کے محرابین ۳۰ سے ۳۱ فٹ تک کے دتر
کی تیار کرنی چاہیین مہتمم اوورسیر نے ایک عجب غلطی سے
بغیر کسی تدارک کے واسطے سنبہالنے دوسری محراب کے جو یہ شکل
نصف بیضوی اور یہ وتر ۳۳ فٹ اور جیب معکوس ۷ فٹ
کے تہی اوتارنا شکستہ محرابون کا شروع کیا اِس سبب سے دوسری
محراب صرف ایک پائے ۲۳ فٹ موٹے اور ۱۱ فٹ بلند پر
رہگئی یہہ پایہ واسطے اوسکے بہت کمزور تہا اور قوت
متصادم نو تعمیر کی ہوئی محراب کے سے بالکل اولٹ جاتا
لیکن پرانی محراب صرف ذراسی ڈاٹ کے پاس سے
کہلگئی اور پائے کو تہوڑا سا عمود سے ہٹا دیا تب اوسکو
ایک پشتہ تا تیار ہونے دوسری محراب کے بہ شکل نیم بیضوی اور

بونتر ۱۳ فٹ کے تہی لگایا گیا جبکہ قالب دوسری محراب کا
نکالا گیا پائے نے اپنی اصلی حالت پکڑی اور درز محراب
کی بند ہو گئی

(۳۱) اِس مثال سے یہہ نتیجہ حاصل ہوا کہ پانچوان
حصہ وتر کا واسطے کنارے کے پائے کے اور واسطے اسی
طور کی نیم بیضوی محراب کے جسمین وتر اور بلندی پاسے
کی اوسکے متناسب ہوں کافی نہین ہے اور یہہ مناسبت
درمیانی پایوں مین اکثر عمل مین آتی ہے

(۳۲) بموجب کئی ریاضی دانوں کے درز درمیان
ڈاٹ اور شروع محراب کے ہونی چاہئے تہی لیکن یہہ قلمبند
نہین ہوا ہے کہ ایسی درز ہوئی کہ نہین اور ہمکو یہہ یقین
نہین کہ ایسی درز نہوئی ہو

(۳۳) ہم نے حساب مین اوس مضبوطی کا بالکل

لحاظ نہین کیا ہے جو سبب دبا و محراب کے سمت راس میز
ہوتی ہے کیونکہ اس سے حل کرنا ایسے سوالون کا واسطے
عام معمارون کے بہت مشکل ہو جاتا اور میری دانست
مین اسکا کبھی عمل مین خیال بھی نہین کرتے ہین

# باب چہارم

## پایہ اندرونی

اندرونی پایہ وہ ہے جو بجائے سنبھالنے ایک محراب کے دو کو برداشت کرتا ہے اس صورت مین اوسکی حالت پائے کنارے سے مختلف ہوتی ہے کیونکہ قوت متضاد دونون محراب کی آپسمین ٹلجاتی ہے اور پائے پر صرف وہ ہی حصہ اوسکا رہتا ہے جو سمت راس مین سے اور وہ صرف وزن محراب کا ہے

(۳) کمزور سے کمزور شئے اشیاء سامان عمارت مین مثلاً خشت بر عکس قوت کچلنے کے ایسی مضبوط ہے کہ ہر ایک مربع فٹ اوسکا ۸۰۰۰ پونڈ یا ۳۵ ٹن برداشت

کرسکتا ہے کہ ایک پایہ دو فٹ موٹائی میں بدون اور لحاظ
کے واسطے سنبھالنے وزن دو سو فٹ وترکی محراب کے اور
دو فٹ موٹی یا گہری کے کافی ہے

(۳) عمل میں محرابیں جو ایک پایہ پر آنکر ملتی ہیں ہمیشہ
بالکل تل نہیں جاتی اور پایہ اگر پتلا ہوگا تو وہ دیکھنے میں
کمزور معلوم ہوگا اور اوسکی بحرا اُکھڑنے اور مُڑ جانے کا
اندیشہ ہوگا گو کہ اوسمیں خشت کچل نجاوین اسواسطے اکثر
یہہ مروج ہے کہ پایہ کو اوس سے جو برداشت کرنے وزن کو
کافی ہے بہت زیادہ موٹائی دیتے ہیں

(۴) بعض بعض انجنیر ایسا خیال کرتے ہیں کہ پایہ اسقدر
مضبوط ہو کہ اگر ایک طرف کی محراب گرجاوے تو وہ بجای
پایہ کنارے کی ہوسکے لیکن اسصورت میں پائے کو ایک
ثلث یا ایک ربع وترکی موٹائی دینی ہوگی اور اس سے

راستہ پانی کا بہت تنگ ہوجاویگا اکثر ہندوستان میں
ایک پانچواں اور ایک چھٹا حصہ وتر کا دیتے ہیں جس سے
پاسئے بہت ہلکے اور خوبصورت معلوم ہوتے ہیں۔ یہہ
موٹائی اور پرشیر پاسئے کے ناپتے ہیں

(۵) پاسئے کو ڈہلوان بنانے کا استعمال بہت خوب ہے
کیونکہ اوسمیں پاسئے کو نیچے سے موٹائی زیادہ ہوجاتی
ہے جس سے وہ صرف مضبوط ہی نہیں ہوجاتا ہے بلکہ
خراب زمین کے برعکس چوڑی سطح ہوجاتی ہے جو بیٹھنے
سے اوسکو روکتی ہے یہہ ڈہلاو کسی حالت میں ۱۳ فٹ
کی بلندی میں ایک فٹ سے زیادہ نہو بیست قوسوں
بیضوی میں اکثر ڈہلاو زیادہ دیتے ہیں اور اوس ڈہلاو
کی تراش مثل قوس کے رکھتے ہیں جیسے کہ شکل ہشتم
میں اوس سے محراب کو بہت خوبصورتی ہوجاتی ہے

لیکن اسمیں راستہ پانی کا بہت تنگ ہو جاتا ہے اِس

جہت سے یہہ صرف بعض بعض ہی جاہی جائز ہے

شکل ہشتم



(۶) درمیان تیز دریا سے بہتے ہوئے پانی کے پایون کو نوکدار بناتے ہیں جسکو آب تراش کہتے ہیں کہ پانی محراب میں ہو کر بہت آسانی سے نکلجاوے شکل مثل بہت تیز ہسوے کی اِسکے واسطے بہت مناسب ہے لیکن یہہ بہت کم زور ہے اور اِس سے واسطے کشتیوں کے اندیشہ ہے شکل نہم بہت خوب شکل اسکے واسطے

شکل نہم



پایہ مع آب تراش

کہینچیے دو قوسون کے سے مرکزون کونون پایون کے سے

شکل ۹۴

بفاصلہ موٹائی پائے کے




پیدا ہوتی ہے اور چھوٹے

پل مین کہینچنا نصف

دائرے کا بقدر موٹائی پائے کے کافی ہوگا

(۷) پائے کو بہت مضبوط اور باریک اور درست جوڑون

سے تعمیر کرنا چاہئے تاکہ اوسمین اندیشہ بیٹھنے کا نہ ہے

(۸) سر پائے کا اونچے سے اونچے نشان آب لے یعنی

طولانی دریا سے زیادہ بلند ہو

# باب پنجم

## محراب

صرف دو منحنی شکلین یعنی قوس دائرہ اور بیضوی بہت لایق واسطے پل کے ہین پہلی اونمین سے یعنی قوس دائرہ بہت سہل ہے لیکن بار بار وہ نگاہ کو کہ اختلافون سے خوش ہوتی ہے بہت بری معلوم ہوگی یہہ مراد شکل بیضوی سے حاصل ہوتی ہے

(۲) ترکیب کھینچنے شکل مشابہ بیضوی کی بہت سی ہین لیکن وسے جو کہ بہت مفید ہین تتمہ ب مین مندرج ہین ہم یہان بیان کرتے ہین کہ قوس ۶۰ درجے کی کسطور پر شکل بیضوی سے مبدل ہوسکتی ہے کہ اوسمین اوہ اصل

شکل بیضوی میں ناپنے سے بہی بہت کم فرق معلوم ہو

(۳۴) کہینچو قوس اد ب جیسے کہ شکل اول میں اور کہینچو عمود نصف قطر س د اور اوسمیں سے د ی قریب ایک پانچویں وتر اب کے قطع کرو نقطے ی میں خط ہ ی ج متوازی اب کے کہینچو اور اوسمیں سے ی ہ اور ی ج ہر ایک برابر نصف اب

شکل یازدہم



کے کاٹو نقاط لا اور ک سے جو کہ قریب ہیں نصف قوسوں ا د اور ب د کے لئے ہیں دو قوسیں لا ہ اور ک ج لگاؤ سے واسطے تمام کرنے شکل بیضوی کے کہینچو یہہ بہت خوبصورت

شکل مناسب بلندي کے ہے اسکي قوت متصادمہ اوسي

قدر ہے جو شکل اول مین تہي

(۴) واسطے دریافت کرنے پشت کے جسکو قوس بیروني

اور نیچے کي قوس کو اندروني قوس کہتے ہاین بعد مقرر کرنے

گہرائي پتہر ڈاٹ د ح کي راس محراب پر س ور کو نصف

قطر فرض کرکر مرکز س سے قوس ک ل کہینچو

(۵) جوڑ محراب کے پتہرون کے جنکو وسوار کہتے ہاین سمت

مرکز کو کہینچے جاتے ہاین

(۶) شکلاین محراب کي تبدیلي جیب معکوس وتر کي

سے یعني اوسکو بہ نسبت وتر کے کم یا زیادہ کرنے سے مختلف

ہوسکتي ہاین

(۷) بہت خوبصورت محرابون شکل بیضوي مین سے فرنگستان

مین ایک محراب سنگ مرمر کي ہے جسکي بلندي $\frac{1}{4}$ وتر سے

کم ہے کرنیل کولون صاحب بنگال انجنیر نے خشتی محرابین بمشاہدہ نہر کی شہر کرنال مین اوسکے متشابہ تعمیر کی ہین جنہٹی محراب کے جوڑ بٹہانے مین بہت ہوشیاری اور تندہی درکار ہے لیکن ہوشیاری اور تندہی ہر محراب مین کیسی ہو آسانہ ہو چاہیے

(۸) مسلمانی اور نوکدار محرابین پلونکی لایق نہین ہین کیونکہ اونمین ارتفاع زیادہ ہوجاتا ہے اور سوای اِسکے وسے ازراہ علم قوای کے بہی درست نہین ہین

(۹) گہرائی محراب یا اوسکے راس کے پتہر کی معمارون اور امثال تعمیر مین اِسکے درباب بہت اختلاف ہین عمق محراب کے راس کے سنگ کا جسے گہرائی محراب کو تعبیر دیتے $\frac{1}{10}$ سے $\frac{1}{12}$ وتر تک تعمیر کیا گیا ہے اگر صرف وزن اور قوت متصادمہ کا ہی لحاظ ہوتا تو گہرائی محراب کی بہت

تہوڑی درکار ہوتی کیونکہ حرکت ایک عظیم دشمن پل
کا ہے اسجہت سے یہہ ضرور ہوا کہ محراب کو اسقدر ضخامت
دینی چاہیئے کہ وہ حرکت کنارۂ عافیت میں رہے درمیانی
بڑی محرابونکے عمق $\frac{1}{۳۰}$ وتر کا یا قریب اوسکے سنگ راس
محراب کو بہت پسندیدہ متاخرین معماروں کے ہے لیکن
یہہ چہوٹی خشتی محرابون میں جنکا وتر ۳۰ یا ۴۰ فٹ ہے
بہت تہوڑا ہوگا بسبب ہلکے ہونے خشت کے سنگ سے اور
بسبب کم ہونے دباو چہوٹے پل کے بہ نسبت پل عظیم کے محراب
گذرتے ہوئے وزن کے سبب سے بہ آسانی ٹلنے سے جاتی
رہیگی اسواسطے خشتی محرابون میں جنکا وتر ۴۰ یا ۵۰ فٹ ہے
$\frac{1}{۱۸}$ وتر کی موٹائی اچہی معلوم ہوگی اور واسطے ۳۰ فٹ
وتر کے $\frac{1}{۱۵}$ اور واسطے ۲۰ فٹ کے $\frac{1}{۱۲}$ اور ۱۰ فٹ کے $\frac{1}{۵}$ چہوٹے
پلونمیں ۲۰ یا ۲۴ انچ سے کم موٹائی دینا لازم نہیں ہے

(۲۰) تعمیر محراب کی پیشتر تعمیر کرنے محراب سے ایک قالب واسطے لگانے اینٹون یا سنگون کے ضرور ہے فرنگستان میں قالب لکڑی کا بناتے ہیں لیکن اس مُلک میں جس جگہ کہ لکڑی کم ہے اور وتر محرابون کا اکثر چھوٹا ہوتا ہے پائے گارے کی چونائی کے درمیان پایوں محراب کے تعمیر کرتے

شکل دوازدہم



شکل سیزدہم



ہیں اور او نیز خواہ قالب لکڑی کا کہ شکل قوس اندرونی سے ملتا ہو اور خواہ اینٹ اور مٹی کا بناتے ہیں (شکل ۱۲ اور ۱۳)

(۱۱) ایسے قالب اوسوقت لگ سکتے ہین جبکہ ہمکو تقریز ہو کہ تعمیر محراب کی پیشتر آنے موسمی اُبلے دریا کے ختم ہو جائیگی ورنہ جس جگہہ یہہ ممکن نہو کڑی بجاسے پایون کے گاڑنا چاہئے یا قالب لکڑی کا اِسطور کا بنانا چاہئے کہ وہ صرف پایون محراب پر رہ سکے اِس کتاب مین یہہ ممکن نہین کہ ہم سب اختلاف کے قالب بیان کرین جبکہ ایسے قالب درکار ہون ہمیشہ ایک آزمودہ اِنجنیر سے درخواست کرنا چاہئے

(۱۲) درست کی ہوی سطح قالب پر محراب کی اینٹیں لگائی جاتی ہین وسے اطراف سے لگنا شروع ہوتی ہین اور اوسمر مین یہہ بہی ہوشیاری رکہنا چاہئے کہ کار دونون طرف سے یکسان چلے اور درمیان مین صرف جگہہ واسطے ایک اینٹ ڈاٹ کے رہجاسے ڈاٹ کی اینٹ بہت باریک

پسے ہوئے مصالح سے لگانی چاہیئے اور ہلکی ہلکی چوتون میں
چوکی سے ٹھوکنا چاہیئے اور یہہ لحاظ رکھنا چاہیئے کہ اوسمین
بہت زور آزمائی نہو ورنہ محراب اطراف سے پہول جائیگی
(۱۴۳) جوڑ جوڑ ٹھودشکل پیرپیولا کو ہونی چاہیئے اور
جس جگہہ قوس ۶۰ درجے کی ہو تو وہ مرکز کی طرف ہونی
چاہیئے جبکہ وتر ۳ فٹ کا یا اس سے زیادہ ہو تو ہر ایک
خشت کو محراب کی شکل مین بنانے کی حاجت نہین ہے
صرف اتنا ہی درکار ہے کہ جوڑون کو حتے المقدور باریک
رکہین اور ایک اینٹ دوسری اینٹ سے خوب بہڑی
رہے اور مصالح صرف اونکی ناہمواری مین رہے
(۱۴۴) بعد ٹوٹ لگنے محراب کے یعنی ختم ہونے کے قالب کو
ہٹانا چاہیئے مٹی کے قالب کو قوس کے نیچے سے پیشتر
درمیان سے اطراف کو کہودنا چاہیئے اور طرفین کو برابر

ڈہانا چاہیئے ورنہ نابرابر بیٹھنے محراب کے سے اوسپر زور بیجا پڑیگا اور جبکہ لکڑی کا قالب لگاتے ہیں تو وہ کل ایک دفعہ ہی قوس کے نیچے سے دونوں طرف برابر ٹھوکنے سلسلے پہانوں کے سے جسپر وہ ٹہرا ہوتا ہے ہٹاتے ہیں

(۱۵) بند ۴۰ فٹ تک کے دتر کی محراب میں ایک بہت اچھی ترکیب بند ڈالنے کی عمارت محراب میں دریافت ہوئی ہے سب کہڑی اینٹیں ٹیڑہے رخ قالب پر دائروں ہم مرکز میں ایک پائے سے دوسرے تک لگاتے ہیں اون کے جوڑ متوازی اُفق میں پڑتے جاتے ہیں اس قسم کی تعمیر محراب میں تعمیر دیوار سے کچھہ زیادہ صرف نہیں ہوتا ہے لیکن یہہ بڑی محرابوں میں نہیں ہوسکتا ہے

(۱۶) بہت رائج ترکیب بند عام ہے ایک اینٹ کہڑی قالب پر رکہی جاتی ہے جسکی لنبائی کا رخ جوڑائی محراب

میں ہے اور دوسری اینٹ بہی کہڑی ہوتی ہے لیکن اوسکا

لنبا رُخ سمت نصف قطر میں ہوتا ہے اِسطور پر موٹائی اور

چوڑائی محراب میں بند پڑجاتے ہیں

(۱۷) مصالح بہت اچہا مصالح اِس ملک میں جو

بہم پہنچ سکتا ہے ایک حصہ پتہر کا چونا اور دو حصے باریک

سرخی ہے بجری یا کنکر محراب کے مصالح کے واسطے بہت باریک

کم دستیاب ہوتے ہیں چونا بہت تازہ اور تیز ہو اور سرخی

بہت سرخ اور سخت اینٹ کی ہو یہہ دونوں جُزو چکّی پیز

خشک خوب باریک پیسنے اور مِلانے چاہییں اور پہر اونکو

اسقدر پانی سے بوجہانا چاہیئے کہ وے موافق گارے کے

ہوجاویں اگر باریک بجری کام میں آوے تو اوسکو بہی

اسیطور پر کرنا چاہیئے خاصیت مصالح کی اوپر بوجہنے چونے

کے جبکہ وہ سُرخی یا بجری سے متفق ہو منحصر ہے

(۱۸) اطراف واسطے کم کرنے وزن کے اطراف پر سے اور واسطے کم صرفی اشیای عمارت کے اوس جگہہ پر جو درمیان پایہ اور راس محراب کے ہے بجای مجسم کرنے کے پتلی دیواریں تہوڑے تہوڑے فاصلے پر بناتے ہیں اونپر خواہ توپتہر کی پٹیاں رکہتے ہیں یا چہوتی محرابیں تعمیر کرتے ہیں

(۱۹) یہہ دیواریں ۱½ یا دو فٹ موٹی ہوتی ہیں اور اونکا فاصلہ جس جگہہ کہ پتہر سے ڈہانکتے ہیں اوپر مقدار پتہر کے منحصر ہے اور جبکہ محرابیں بناتے ہیں تو ۳½ فٹ کے فاصلے پر تعمیر کرتے ہیں اسحالت میں بیرونی دیوار ونکی موٹائی دو فٹ سے کم نہو

# باب ششم

## سڑک

اون سڑکون پر جنپر راستہ بہت جاری ہے اور پل چھوٹے
درکار ہین پل کو برابر چوڑائی سڑک کے بنانا چاہیئے لیکن جبکہ
پل عظیم درکار ہو تو اونکے اتنا چوڑا بنانے مین بہت صرف
ہوگا اسحالت مین بہی وے ۲۴ یا ۲۵ فٹ سے درمیان
فصیلون کے چوڑائی مین کم نہون

(۲) ایک چپٹی ہموار سڑک بہت بہتر ہے لیکن جسجگہہ
کہ اونچائی درکار ہو اوسجگہہ سڑک مین ڈہال ایک فٹ
سے ۲۵ فٹ مین زیادہ نہو

(۳) اوپر بیرونی سطح یا پہاڑی محراب کے ایک ردّا کہڑی

اینٹون کا چونے مین لگانا چاہیئے اور اوسپر ایک تہ پختہ کنکر
کی جو ۹ انچ سے چہہ انچ کوٹکر باقی رہی ہو لگانی چاہیئے اور
اخراج پانی کا بہی خوب اچہی طرح پر ازراہ سوراخون کے
ٹڈیرون مین سے کرنا چاہیئے

(۴) پل کے اوپر راستے کی ہمیشہ ٹڈیر یا فصیل سے حفاظت
کرنی چاہیئے اور ٹڈیر ۳ فٹ سے ۵ تک بلند ہو اور ۱½
فٹ سے ۲ تک موٹی ہو بموجب قسم پل کے بیے دیواریں
سرے پل سے خم کہاتی ہوئین اور فاصلے مین زیادہ ہوتی
ہوئین پل سے آگے کو واسطے کشادہ کرنے راستے کے بڑہجاتی
ہین وہان اونکو دیوار بازو کہتے ہین

# باب ہفتم

## دریاے پشتہ بندیوں کے خصوصاً ہندوستانی دریاؤں کے

اتنک ہمنے یہہ فرض کیا ہے کہ پائے بیرونی اور اندرونی
مضبوط زمین پر ٹھہرے ہوئے ہیں اور واسطے خوب مستحکم ہونے
کے قاعدے اونکے بچھے ہوئے ہیں لیکن ہندوستان میں
اکثر ایسا اتفاق پڑتا ہے کہ یہہ تدارک کافی نہیں ہوتا ہے
اور اکثر زمین اسطور کی ہوتی ہے کہ اوپر کی تہ چکنی مٹی کی
جسکی خاصیت اوپر آمیزش ریت کے یا نباتات کے منحصر ہے
اور وہ تہ ۲۰ سے ۳۰ فٹ تک اور زیادہ بھی موٹی ہوتی ہے
اور نیچے اوسکے بہت گہرے تک ریت ہوتا ہے لیکن وہ
ریت اکثر مشتمل ہوتا ہے کبھی پتلی اور کبھی موٹی تہوں چکنی

مٹي يا کنکر پر کہ مختلف گہرائيون پر نيچے زمين کے پائي

جاتي ہين

(۳) جبکہ دريا بغير کاٹنے اوپر کی تہ مٹي کے بہتے ہين تب

وے اکثر سست اور کم زور دہار سے کم ڈہال پر ٹہيرے ہے

تر چہے عام ڈہال اوس سرزمين کے ہے جسمين وے واقع

ہين بہتے ہين ايسي دہارون مين صرف اتنا ہي ضرور

ہوتا ہے کہ پايون بيروني اور اندروني کو تہوڑا نيچے سے

زمين کے جسپر دہار بہتے ہے بنانا چاہيئے ليکن جبکہ دہار نے

اوپر کي تہ کاٹ ڈالي ہو اور ريت نکل آيا ہو تب واسطے

مضبوط کرنے بنياد پايون بيروني اور اندروني کے کچہہ اور

تدارک کرنا ضرور ہوتا ہے

(۴) ريت جبکہ اوسپر زور بہتے ہوئے پاني کا نہو يا کوئي

اور ايسا سبب نہو کسي طور پر خراب بنياد نہين ہے يہہ کتني

ہي قسم کي چکني مٹّي سے بہتر ہے ليکن درياؤن مين بلکہ
بہت سست بہتي ہوئي دہارون مين اوسکے ہٹنے کا انديشہ
ہے اسواسطے يہہ بنياد پايون کے قابل نہين اِس جہت سے
اورکسي طور کي بنياد کي تجويز کرني ضرور ہوئي

(۴) چہوٹے پلون مين جس جگہہ دہار تيز نہو اور راستہ
پاني کا چڑہاو دريا سے تنگ نہوتا ہو بنياد پايونکي کوٹہيون
يا صندوقون پر ہوسکتي ہے صندوق لکڑي کے بہ شکل
پايونکي ليکن ۹ يا ۱۲ انچ اون سے لنبائي اور چوڑائي مين
زيادہ بناتے ہين اونکي نہ تلي نہ ڈہکنا ہوتا ہے اور اطراف
اونکي ۶ سے ۱۰ فٹ تک اونچي بموجب موقع کے ہوتي ہين
اور وے اندر سے ريت نکلواکر گلائي جاتي ہين اور بعد گلنے
کے اونکو عمارت پتہرون اور کہنکرون وغيرہ سے بہر ديتے ہين
پہر اونپر پائے بيروني اور اندروني تعمير کئے جاتے ہين

(۵) جبکہ بنیاد ۱۰ یا ۱۲ فٹ عمیق یا زیادہ درکار ہو تو گولے یا چوکے چونائی کے مستعمل کرنا بہتر ہیں

(۶) گولون سے ہندوستانی خوب واقف ہیں جنہون نے سیکڑون برس سے اونکو مستعمل کیا ہے وہ فرقہ جسکو جابکش یا کوئیر کہتے ہین اسکام مین بہت مہارت رکھتے ہیں اور اکثر راج مستری گولے واسطے بنیاد کے لگا سکتے ہین اسلئے اسکا بیان یہان بہت کرنا لاحاصل ہے جبکہ آب تراش پائے کے سر پر ہون یہ خیال رکھنا چاہئے کہ تو بھی گولون پر ٹھیرے ہون

(۷) چوکے ایک قسم کی بنیاد گولون کی ہے اسحالت میں ایک چوکھٹ خوب مضبوط لکڑی کا اور خوب جڑا ہوا بشکل پائے کے یا کوئی اوسکے حصے کے لیکن اوس سے ذرا چوڑا ہر طرف کو بناتے ہیں اور اوسپر چوکے موافق شکل چوکھٹ یعنی نیم چاہ

کی تعمیر کرتے ہین اور اوسمین کوئے ۳ فٹ سے ۵ تک کے قطر کے
مختلف فاصلون پر چھوڑ دیتے ہین لیکن بڑے سے بڑے
کوئے ۳ فٹ سے زیادہ فاصلے پر ہون جبکہ پایہ بڑا ہو تو
اوسکو دو یا زیادہ حصون پر تقسیم کرتے ہین یہہ چوکے مثل
گولون کے گلائے جاتے ہین اونپر بہت وزن آسکتا ہے
اور بہت اچھی طرح پر اتر سکتے ہین اور گولونکی بہ نسبت اونکے
ٹیڑہے ہونے کا اندیشہ کم ہے اونمین گولون سے زیادہ صرف
ہوتا ہے لیکن زیادہ مضبوط اور مستحکم ہین

(۸) چوکے ۸ یا ۱۰ فٹ کے فاصلے پر ہو سکتے ہین اور روزنیان
کی جگہہ محرابون سے ڈہک سکتی ہے اس سے بڑے کامون
مین صرف کم ہوتا ہے

(۹) نقشہ اول مین نرخ اور مقدار وقت گلنے چوکون کا مندرج ہے جو مسٹر
بیکر صاحب بنگال انجنیر نے روزنامچہ پل نہر کے سے تیار کیا ہے

(۱۰) صورتین مفصلۂ ذیل دو نونمایں یعنی گولون اور چوکون

مین ہوسکتی ہین

(۱۱) بے بنیادین دو طور پر ٹہر سکتی ہین یا تو اونکو مضبوط

زمین تک گلانے سے یعنی چکنی مٹی یا کنکر یا سنگ تک یا وے

ریت مین بسبب دباو طرفاین کے رہ سکتے ہین جو ریت مین اسقدر

ہوتا ہے کہ بعد ۳۰ فٹ کے عمق کے محنت گلانے کی بہت سخت

ہوتی ہے اور اگر بوجہہ گولے کے سر پر دہرا جاوے تو بنیاد

درمیان سے علیحدہ ہوکر خالی جگہہ مین جو کہودنے سے

پیدا ہوتی ہے گر پڑے لیکن ویسے سر پر وزن گران رکہنے سے

۵۰ فٹ تک گلائے گئے ہین

(۱۲) اگر دریا مین بسبب پانی کے بہت عمق تک حرکت نہ پہنچے

ہو تو اسصورت مین بہت گلانا کچہہ ضرور نہین ہے اسحالت مین

صرف دباو دیار گرد ریت کی ٹہرا رکہیگی لیکن ہندوستانی دریاؤن

مین یہہ خصوصیت ہے کہ درمیان آٹھہ مہینے کے وے بہت تہوڑی
سی جگہہ مین بہتے ہین اور باقی موسم مین وے بہت چوڑے
اور تیز بہتے ہین اور کبہی کبہی دونون طرف زمین کو کوسون
تک غرق رکہتے ہین

(۱۳) اِس کُل زمین پر بلکہ آدہی یا ایک تہائی پر بہی پُل باندہنے
مین بہت صرف چاہئے اسواسطے بہت چہوٹے اوسکے پایہ بہاو
مٹی سے کر دیتے ہین اور دریا کو صرف اوسیقدر چوڑا رکہتے
ہین کہ جتنے مین پُل باندہ سکین

(۱۴) اسقدر کم کرنے راہ پانی کے سے پانی بہت اونچا
پُل پر چڑہ جاتا ہے اور اسسبب سے محرابون کے اندر بہت
زور سے بہتا ہے اور بہت عمق تک ریت کو اوڑا دیتا ہے
اس سبب سے کم گہری بُنیادین بالکل اُڑ جائینگین

(۱۵) قوت اوکہاڑنے بُنیاد کی بہت گہرائی

تک مثال مفصلہ ذیل سے خوب واضح ہے

(۱۶) سنہ ۱۸۳۱ع میں ایک پل تین محراب کا ہر ایک ۶۰ فٹ کے نیم ندی پر اوپر پسٹرک کے درمیان فتح گڈہ اور کونل کے تیار کیا گیا تہا یہ ندی درمیان بہت چوڑے اور تہوڑے گہرے وادی کے بہتی ہے اور عرصہ آٹھ مہینے میں اوس میں دہار نہیں رہتی بلکہ قریب قریب خشک رہتی ہے وہ بلند شہر کے نزدیک سے قریب ۳۵ میل اوپر پل کے سے نکلتی ہے اور وہ گنگا اور کالی ندی سے گہری ہے اوس میں ۱۵۰ میل مربع سے زیادہ کا پانی نہیں آتا ہے تسپر بہی وہ برسات سنہ ۱۸۳۳ع میں اسی زور شور سے چڑہی کہ اوپر پل سے گذر گئی اور ریت کو بنیاد سے اسقدر اوکہاڑ دیا کہ کل عمارت سواے پایوں کے بیرونی کے اوس کے باہر گر پڑی

(۱۷) محرابین چیتی اور تہی مضبوط اور پائے ڈھلوان مذکورہ باب چہارم فقرہ پنجم کے اور بنیادین گولون کی تہین اور وے ۴۰ فٹ تک لگے تہے اور معلوم ہوتا ہے کہ چکنی مٹی پر بہرے تہے

(۱۸) شرقی کالی ندی جوہار کہتولی سے ضلع مظفر نگر مین ۲۵ میل شمال میرٹھ کے نکلتی ہے بلحاظ اوسکے وادی اور خشک صورت کے وہ مانند ہیم ندی مذکورہ کے ہے اور دہار اوسکا ۱۶ انچ سے زیادہ فی میل نہین ہے اور اوسمین پانی قریب ۲۵۰ مربع میل کا آتا ہے

(۱۹) اوپر اس دریا کے اور سڑک گڈہ مکتیسر کے نزدیک میرٹھ کے پل سنہ ۱۸۴۱ء مین تیار ہوا تہا جسمین ۳۳ محرابین ہر ایک ۲۵ فٹ کی تہی اور وے اوپر گولون ۲۲½ فٹ لگے ہوئے کے ٹہری تہین اور خیال کرتے تہے کہ وے

گولے اوپر چکنی مٹی یا کنکر کے ٹھہرے ہین

(۳۰) درمیان برسات سنہ ۱۸۴۳ع کے ایک بڑا اُبلا آیا

پانی ۸ فٹ اونچا چڑہ گیا گو کہ وہ راس پل تک نہین پہونچا

لیکن وہ اوس زور سے بہا کہ ریت ۳ – ۴ فٹ تک اوکھڑ

گئی یعنی ۲/۱ ۶ انچ نیچی بنیاد گولون کی وے گولے ۲/۱ ۶ انچ نیچے

بیٹھہ گئے وہان وے اصل کنکر کی تہ پر ٹھہرے ہوئے معلوم

ہوئے پل تو نہین گرا لیکن محراب کئی جگہہ سے شکستہ

ہو گئی جبکہ محراب کے کہولنے کا قصد کیا تب کل عمارت گڈھے

مین گر پڑی اگر اس گڈھے کو پیشتر سے بند کر دیتے تو بنیاد بچ جاتین لیکن وے لایق اعتبار کے نہوتین

(۳۱) بہت ہوشیاری اسکے دیکہنے مین چاہئے کہ گولے

بختہ زمین پر پہنچ گئے ہین کہ نہین ہندوستانی معمار واسطے

جلد ختم ہو جانے اِس کام محنت کے اکثر انکو بیر سے کہدہ دیتے ہین

کہ گوسے پختہ زمین پر پہنچ گئے مجھکو یہ اغلب معلوم ہوتا

ہے کہ گوسے کالی ندی کے پل کے صرف ۲۵ انچ واسطے پہنچے

پختہ زمین کے باقی رہے تھے اور زیادہ ۲۵ انچ گلانا اوسکا

اِس مفید پل کو گرانے سے بچا دیتا

(۴۴) پایئے زنجیرون کے پل کے معہ ۰۰ ۲۰ فٹ راستے

پانی کے ہنڈن ندی پر نزد یک دہلی کے ختم ہو گئے تھے

اور پایئے بیرونی اوسکے بلند کنارون سے بوسیلہ اوسکے

جو ایک سرے سے دوسرے تک ایک میل ہے چلائے گئے تھے

برسات ۱۸۴۳ع میں پانی ۱۱½ فٹ چڑھگیا اور شرقی کنارے

کی طرف سے ریت کو ۳۵½ فٹ تک اوڑا دیا پایہ جسکی

طرف یہ حال گذرا تھا مثل اور پایون کی گولاون پر تھا لیکن

اوسکے گوسے گلانے میں بعد ۳۰ فٹ کے عمق کے اسقدر سخت

محنت اور مشکل ہوئی کہ معمار نے اوسکا گلانا موقوف کرادیا

اسجہت سے وے گو صرف ریت پر ٹھہرے رہے اوسوقت
میں اوس پانے کا بہت اندیشہ تہا کہ اوسکے گرد دریا پانی کے
۲۵ ½ فٹ کے عمق تک اور کچھہ نہ تہا لیکن وے ۸ ½ فٹ کے
ریت کی رگڑ سے نیچے کی طرف کو سنبہلے رہے اوسوقت
میں ریت کے تہیلے بہر کے ڈالنے شروع کیے اور دوسرے
ابلے کے آنے سے پیشتر اوس غار کو بالکل بند کر دیا

(۴۳) فرنگستان میں بنیاد کے واسطے کڑیاں گاڑنا بہت
مستعمل ہے لیکن اس ملک میں یہہ جائز نہیں ہو سکتا ہے
کیونکہ کڑیوں کو اچھی حالت میں رکہنے کے تئیں یہہ ضرور ہے
کہ وے ہمیشہ پانی میں ڈوبی رہیں اور بڑے دریاؤں میں جہاں
کہ وے غرق بہی رہ سکتی ہیں اون جگہوں پر بسبب بہت
گہرے ہونے ریت کے کبہی کبہی ۸۰ فٹ تک اسقدر لمبی
کڑیاں ممالک غربی میں بہم بہی نہیں پہنچ سکتی ہیں اور

نہ ہووے کسی حالت میں اوس عمق تک گڑ سکتی ہیں شہتیر نے
کڑیاں جڑ سکتی ہیں لیکن وے گولوں سے گران قیمت
ہونگی گو وے بہی ایک طور کی عمارت کی کڑیاں ہیں

(۴۴). کڑی گاڑنا بہی اکثر معاونت کے واسطے استعمال میں
آتا ہے مثلاً پناہ دینے پہرا اور دیوار بازو پل اور دیوار سپرد
کو جس جگہ کہ فرش نیچے محراب کے بنانا مرکوز ہوتا ہے در بیان
کڑی گاڑنے کے میں صرف اتنا ہی بیان کرتا ہوں کہ
گران بار تہوڑی بلندی پر سے بہ نسبت ہلکے وزن کے
بہت بلندی پر سے بہتر ہے کیونکہ پہلی ترکیب سے کام جلد
ہوتا ہے اور سر کڑی کو ضرر بہت نہیں پہنچتا ہے اور جبکہ
کڑی گاڑنا ریت میں ہو خصوصاً ریگ روان میں چوٹ
حتے المقدور جلدی جلدی دینی چاہئے تاکہ حرکت کڑی کی
بند ہو کر ریت اوسکو نہ پکڑ لیوے اور انثر دوسری چوٹ کا

کم نکر دیوے اور جسقدر کہ عرصہ چوڑون مین ہوگا اوسیقدر

اونکا اثر کم ہوگا ایک کڑی نصف گڈی ہوئی ریگ بیز

اور چھتی ہوئی واسطے کسی عرصہ کے کبھی کبھی بالکل جنبش

نہین کہاتی ہے

(۲۵) بجای کڑی گاڑنے یا گولون یا کسی اور طور کے عمیق

بنیاد کے کبھی کبھی پایئے اندرونی اور بیرونی اوسط درجے

کی محراب کے محرابون معکوس پر ٹھہرے ہوتے ہین جیسے کہ شکل

چہاردہم مین سبب پھیلنے دباو کے ان محرابون سے وسیع

شکل ۱۴




سطح پر خرابیء زمین

وزن پایون کا برداشت

کر لیتی ہے جو وہ

اوسحالت مین نکر سکتی جبکہ دباو تھوڑے سے تنگ سطح

قاعدے پایئے پر ہوتا

(۳۶) ایسی بنیاد صرف اونہین مقامون پر ہو سکتی ہے جسجگہہ کہ مٹی نیچے سے حرکت نہین کر سکتی ہے کیونکہ یہہ صاف ظاہر ہے کہ اگر مٹی نیچے محراب کے سے ہٹجاوے تو شاید محراب نیچے کو گر پڑے

(۳۷) کبہی کبہی محراب معکوس بہنے چکنی مٹی کو زور پانی سے نیچے پل کے سے روکتی ہے اسحالت مین دیوار پردے کی ایک پائے سے دوسرے پائے تک تہوڑے فٹ گہری واسطے روکنے بہنے مٹی کے نیچے محراب کے سے بنانی چاہیین کبہی کبہی ایک صف کڑیون کی بجای دیوار کے گاڑتے ہین لیکن دیوار بہتر ہے گا ہے گا ہے دونون مستعمل ہوتے ہین یعنی دیوار اوپر بنیاد کڑیون کے

(۳۸) پایون عظیم مین جہان کہ پانی اکثر پایون کی بنیاد پر ہوتا ہے محراب معکوس کا بنانا بہت مشکل

ہوتا ہے کیونکہ ایسی جگہون پر اکثر ریت ہوتا ہے محراب

اون مقامون پر غیر مستحکم ہوگی

(۳۹) اون حالتون مین جہان کہ راستہ پانی کا پل

عظیم مین بہت تنگ ہوتا ہے اور اوس سے خطرہ ہو

بنیادون کو کبھی کبھی فرش سے پایدار کر دیتے ہین یہہ

فرش چار یا پانچ فٹ گہرا چاہیئے اور سوای درمیان

پایون کے وہ دونون طرف کو نیچے اور اوپر پل کے

بیس بیس فٹ بڑہا ہوا چاہیئے باہر کی طرف گلی ہوئی

پردے کی دیوار یا بجای اوسکے صف کڑیون پردے کی یا پایدار

تختے لکڑی کے اگر بہم ہو سکین لگانے چاہیئین سب سے بہتر

یہہ ہے کہ راستہ پانی کا اصل تعمیر مین کشادہ دینے سے ان

سب خرچون کی ضرورت رفع کر دیوین

# باب ہشتم

## درباب مناسب راستے پانی کے

بہت مشکل مقام فن معماری مین اکثر دریافت کرنا
مناسب راستے پانی کا اندر پل کے ہے جبکہ کنارے دریا کے
پست اور پہیلے ہوئے نہون اور پانی اونکے اوپر نہ چڑہتا ہو
اوسحالت مین دریافت کرنا اوسکا کچہہ ایک سہل ہوجاتا
ہے لیکن جبکہ مثل ہندوستانی دریاؤن کے موسم گرما مین
مانند نالونکی ہون بلکہ خشک ہون اور موسم برشگال مین
بہت وسیع سطح مین پہیلجاتے ہون اوسحالت مین اس
سوال کے حل کرنے کے واسطے بہت دقیق اور مشکل حساب
درکار ہین بلکہ اوسوقت مین صرف یہہ ہی دریافت کرنا

مشکل ہوتا ہے کہ کسقدر پانی بہتا ہے اور کسقدر حرف زدو کاو
کا ہے اور سواے اسکے معمار کو اکثر ایسی طغیانی دیکھنے دریا
کا کم اتفاق پڑتا ہے اسجہت سے وہ حال اوروں سے دریافت
کرتا ہے اور اگر اوسکو اتفاق بہی ہوا تو اوسوقت مین
اوسکے پاس واسطے ناپنے رفتار پانی کے اور دریافت
کرنے مساحت تراشی کے سامان نہین ہوتا ہے

(۳) کیونکہ قریب قریب حساب کر لینا صرف اندازہ یا قیاس
سے بہتر ہے اسواسطے ایک سہل ترکیب واسطے دریافت
کرنے مناسب اور مفید راستے پانی کے جو کہ پل مین دینا
چاہئے لکہی جاتی ہے

(۴) فرض کرو شکل پانزدہم مین د ب خط طغیانی دریا
کا ہے بہ صریح ظاہر ہے کہ اگر ہم مساحت ہر ایک حصے
لا اور یہ اور ی اور س کی دریافت کریوین اور یہ بہی

معلوم کرین کہ کس رفتار سے پانی اونکے اندر بہتا ہے تو

ہمکو معلوم ہوگا

شکل پانزدہم

کہ ایک معین وقت



مین مثلا ایک منٹ یا سیکنڈ مین کسقدر پانی اون کے اندر

ہوکر گذریگا

(۴) کیونکہ دریا مین پانی بسبب ڈہال کے بہتا ہے اگر

ہم دریافت کرلین کہ کسی معین ڈہال سے کسقدر رفتار

پانی مین پیدا ہوتی ہے تو ہم یہہ دریافت کرسکینگے کہ

کسقدر وسعت پل کے اندر رکہنے سے کل پانی اوپر کے

تراشش دریا کا اپنی رفتار اصلی سے اوسکے نیچے ہوکر گذر

جائیگا اور چڑہاو پانی مین بسبب روک کے جس سے پل کو

اندیشہ ہوتا ہے نہوگا اِس مقدار وسعت مین کچھہ خلل نہین ہے

(۵) بہت سے دریاؤن مین وہ مقدار وسعت کا جسمین

خلل نہیں ہے بہت نامناسب اور بڑا ہوگا اسجہت سے کم
کرنے وسعت کے سے جس سے چڑہاو نزدیک پل کے پیدا ہوتا ہے
ہمکو کچھہ ایک خطرہ سہنا پڑتا ہے اور اوس مناسبت سے
جسقدر کہ بلندی پانی کی ہوتی ہے اوسیقدر اوسکی رفتار بہی
زیادہ ہوتی ہے

(۶) نقشہ سوم سے واضح ہے کہ ریت کو بہت کم رفتار سے
حرکت ہوتی ہے یعنی وہ اقل درجے کی رفتار ۶ انچ فی سیکنڈ
کی سے یعنی فی گھنٹے ایک تہائی میل کے سے بہہ جاتی ہے
اسجہت سے تہ زمین ہندوستانی دریاؤں کی مین ہمیشہ حرکت
رہتی ہے اسمین یہہ دریافت کرنا چاہئیے کہ کس عمق تک
یہہ حرکت ایک معین رفتار پانی سے ہوتی ہے

(۷) صرف آزمایش ہی سے اِس بات کے دریافت کرنے
مین ہمکو ہدایت ہوتی ہے لیکن حیف ہے کہ تہوڑے ہی زمانہ

پیشتر اس سے اسباب کی بہت تہوڑی تحقیقات ہوئی
ہے یعنی رفتار اپلے مذکورہ باب چہارم فقرہ ۳۴ کی کئی
معلوماتون سے ۱۱ فٹ فی سیکنڈ دریافت کی ہے اور
اِس رفتار سے ۲۵½ فٹ ریت اُڑ گیا تہا اسبجہت سے یہہ
صاف ظاہر ہے کہ اوس رفتار کو جو کہ ۱۱ فٹ فی سیکنڈ
کے قریب ہو حتی المقدور معمولی صورتون مین کبہی نہو نے
دینا چاہیئے میری دانست مین رفتار ۴ یا ۵ فٹ کی فی
سیکنڈ اون پلون کو خطرناک ہے جنکی بنیادین پختہ زمین
پر نہین ٹہری ہین یا وہ بہت عمیق نہین ہین اور یہہ رفتار
صرف ۴ انچ چڑہنے پانی کے بسبب روک کے پیدا ہوتی ہے
(۵) اگرچہ یہہ رفتار ظاہر مین اِسقدر نقصان کرنے
کے واسطے بہت کم معلوم ہوتی ہے لیکن تحقیق کرنے
حال بہتے ہوئے دریاؤن کے سے اِس مشکل تمام مین بہی

ہمکو ہدایت ہوئی ہے کپتان شارپ صاحب نے آگرہ میں
برمانے زمان سے درمیان جمنا کے ۳۳ فٹ کے عمق پر روڑے
اینٹونکے پائے اسکا صرف اِس نوع پر خیال ہو سکتا ہے
کہ زمین کو اِس جگہہ پر اصلی رفتار دریا کی سے وہان تک
حرکت پہنچی ہوگی کپتان شارپ صاحب نے رفتار دریا
کی اکبرآباد مین وقت طغیانی کے ۸ فٹ فی سیکنڈ
قیاس کی ہے لیکن مین کئی معلومات سے ازراہ
حساب کے اوسط رفتار اوسکی ۵ ½ یا ۶ فٹ سے زیادہ
نہین نکالتا ہون اور بسبب گہرنے دریا کے درمیان بلند
اور مضبوط کنارون کے طرفین مین جنکا فاصلہ ۱۲۰۰ فٹ
ہے پیدا ہوتی ہے رفتار دہلی مین اغلب ہے ۶ فٹ فی
سیکنڈ سے بہت کم ہوگی

(۹) درمیان نقشہ دوم کے مقدار چڑھنے پانی کی بسبب روکنے

دریا کے مندرج ہے اور نقشہ چہارم مین وہ رفتار ہے جو
اوس چڑہاو سے پیدا ہوتی ہے اسواسطے اگر ہم تراش کسی دریا
کی اور اوسکی رفتار خوب صحیح دریافت کرلیوین تو ہم بذریعہ
اون نقشون کے مقدار راستے پانی کا دریافت کرسکتے ہین کہ
اوسمین رفتار ۵ فٹ سے زیادہ فی سیکنڈ اور چڑہاو ۵ انچ سے
زیادہ نہو

(۱۰) یہہ پیشتر ذکر کیا گیا ہے کہ معمارون کو بہت کم دیکھنے
دریاؤن کا حالت طغیانی مین اتفاق پڑتا ہے تو اوسے بہی
دریافت کرنا چاہیئے کہ وے کس نوع سے رفتار اور مقدار
گذرنے پانی کا اون دریاؤن مین معلوم کرین

(۱۱) یہہ تحقیقات سے دریافت کرنا چاہیئے کہ زیادہ سے
زیادہ طغیانی دریا کی کسقدر ہوئی ہے اور پہر اوسکو نشان
آبلے سے مطابق کرنا چاہیئے

(۱۲) ایک صحیح تراش عمود سمت دریاکو جگہہ پل مطلوبہ پر لینا چاہئے اور مساحت درمیان بلند سے بلند خط آبہلے کے اور تلی دریا کے حساب سے نکالنا چاہئے اور اوسی نوع پر ایک میل اوپر اور ایک میل نیچے پل مطلوبہ کے کرنا چاہئے

(۱۳) پہر درازی خط تلی دریا کی ہر تراش پر ناپنی چاہئے اور اوس مساحت کو اس سے تقسیم کرنا چاہئے خارج قسمت وہ ہوگا جسکو اوسط عمق آب روان قرار دیتے ہین اس مین اور عام اوسط عمق بہت سے ہندوستانی دریاؤن کے مین بہت تہوڑا فرق ہوتا ہے

(۱۴) ان تینون اوسط عمق آب روان کو جمع کرکر تین پر تقسیم کرنا چاہئے خارج قسمت اوسط تینون اوسط عمق آب روان کا ہوگا جسکو ہم حساب مین لاوینگے اوسکو انچون مین لکہنا چاہئے

(۱۵) بذریعہ آلہ لیول کے جس سے نشیب و فراز معلوم ہوتا ہے فرق درمیان اوپر اور نیچے کی تراش کے دریافت کرنا چاہیئے یہہ ڈہال دریا کا فی میل مین ہوگا اور اسکو بہی انچون مین لکہنا چاہیئے

(۱۶) اوسط عمق آب رواں کو انچونمین ڈہال سے ضرب دینا چاہیئے اور حاصل ضرب کا جذر لینا چاہیئے یہہ رفتار اوپر کی سطح پانی کے انچونمین فی سیکنڈ ہوگی اور ۹/۱۰ اِس رفتار کو ہم رفتار اوسط کہہ سکتے ہین

(۱۷) معلوم ہونے مساحت تراش کی جسے کہ اوسط تینون کا لینا چاہیئے ہم بذریعہ نقشۂ دوم کے چڑہاو پانی کا جو رود کے واسطے ایک ثلث یا ایک چوتہائی کے سے پیدا ہوتا ہے اِسطور پر معلوم کر سکتے ہین




مساحت اس تراش کی ۶۰۰۰ ہے اور اگر درازی خط

و ب وس کی ۱۰،۷ ناپی ہو تو $\frac{۴۶}{۷،۱۰}$ = ۶،۴۸ اوسط عمق آب روان

(۱۸) فرض کیا کہ ۶،۸ اور ۶،۱ دوسرے اوسط عمق آب روان ہیں تو $\frac{۶،۸ \times ۶،۱ \times ۶،۴۸}{۳}$ = ۶،۴۶ جو اوسط عمق آب روان واسطے عمل میں لانے کے ہے اور وہ انچوں میں ۷۷،۵۲ ہے

(۱۹) فرق درمیان بلندی اوپر اور نیچے کے ۳۰ انچ ہے تو $\sqrt{۳۰ \times ۷۷،۵۲}$ = ۴۸،۳ رفتار سطح آب کی اور $\frac{۹}{۱۰} \times ۴۸،۳$ = ۴۳،۴۸ انچ یا ۳،۶ فٹ رفتار اوسط فی سیکنڈ ہے

(۲۰) فرض کرو ہم ایک پل تعمیر کرنا چاہتے ہیں جسمیں تین محرابیں ۵۰ فٹ کے وتر کی ہوں اور وے ۶،۴۶ کی بلندی سے اوپر تلی دریا کے شروع ہوتی ہیں تو ۳ × ۵۰ × ۶،۴۶ = ۹۶۹ = مساحت راستے پانی کے بیچ درمیان $\frac{۳}{۱۰}$ اور $\frac{۳}{۱۰}$

کل مساحت تراش کے ہے اور اسواسطے روک درمیان
۱/۲ اور ۱/۳ کے ہوگی

(۴۱) نقشہ دوم میں ملاحظہ کرنے رفتار ۲ فٹ کے سے
جو قریب تر ۶ء۳ کے ہے معلوم ہوگا کہ نیچے خانے ۱/۲ کے
چڑہاو ۵۵۷۳ء۳ ہے اور نیچے ۱/۳ کے چڑہاو ۰۵۷۷ء۲ ہے
انکا اوسط لینا چاہئے اور فرض کرو چڑہاو ۵ء۵ ہے
ملاحظہ کرنے نقشے چہارم سے رفتار مقابل اوسکے درمیان
۱۷ اور ۱۹ فٹ کے ہے جس رفتار میں سوای سنگ کے اور
کچھہ نہیں ٹہیر سکتا

(۴۲) واسطے دریافت کرنے راستے پانی کے جسمیں
چڑہاو ۵ انچ ہو اور اوس سے رفتار ۱ء۵ فٹ فی سیکنڈ
پیدا ہو بموجب فقرے ۹ اور صفحہ ۲۹ کے نقشے نمبر دوم میں
مفروض رفتار ۲ فٹ کو کہ وہ بیشتر روکنے پانی سے ہے

ملاحظہ کرنے سے معلوم ہوگا کہ مقابل اوسکے درمیانی خانے
سوم اور چہارم کے جڑہا ۵ انچ کا یعنی ۴۱۶۶ء فٹ کا ہے
اور یہہ بھی واضح ہوگا کہ وہ بسبب روکاو پانی کے بمقدار درمیانی
$\frac{۳}{۱۰}$ اور $\frac{۴}{۱۰}$ مساحت تراش کے پیدا ہوتا ہے اِس سبب سے
راستہ پانی کا $\frac{۶}{۱۰}$ مساحت تراش کے ہوگا اور اگر شروع
قوس کا ۹ فٹ بلند ہو تو $\frac{۴۶۰}{۹}$ × ۱۰ = ۶۰۳ یہہ درازی
مطلوبہ راستے پانی کی ہے اور اگر ۵۰ فٹ کے وتر کی قوسیں
پسند ہوں تو بجاے تین کے ۶ مطلوب ہونگی

(۴۳) مین نے ایک عام قاعدہ واسطے نکالنے وسعت
درون پل کے دیا ہے لیکن یہہ قاعدہ واسطے اون
دریاؤں کے ہے جنکی تراش قریب قریب درست اور
یکسان ہوتی ہے اِس جہت سے استعمال مین لانے اِن
قواعد کے واسطے ہندوستانی دریاؤں کے کچھہ تبدیلی درکار ہے

اگر ہم فرض کریں کہ ایک دریا کی تراش بصورت مفصلہ ذیل ہے



اور مساحت کل کی ۱۵۸۰۰ مربع فٹ ہو اور اوسط عمق

آب رواں ۱۰،۵ یا ۱۲۶ انچ فرض کرو ڈہال دو میل مایں

۱۰ انچ ہے تو ۳۶۴ = ۱۰×۱۲۶√ انچ یا ۳ فٹ کے اور ۱۵۸۰۰×

۳ = ۴۷۴۰۰ یہہ اخراج پانی کا بموجب قاعدے عام

کی ہے

(۴۴) اگر ہم تراش دو حصے پر لیوین مثلاً و ب س ج د

اور مثلث ی ج د مایں اور دونوں کو جدا جدا حساب کریں

تو ہمکو اِس حساب مایں اور حساب بیشتر کے مایں بہت فرق

معلوم ہوگا

(۴۵) مساحت و ب س ج د کی = ۱۵۴۰۰ اور اوسط

عمق آب رواں ۱۶،۶ فٹ یا ۱۹۹،۳ انچ تو

